## غزل

ساقیا فصل بہار و گہ فرور دین است — گر غنیمت شمري وقت غنیمت این است
بعد ازین از من و تو خلق حکایت گوید — انچه افسانه که از کوه کن و شیرین است
دام دلها نبود گر سر زلفت چه رود — حلقه در حلقه وخم در خم وچین در چین ست
درخیال سر زلفت نرود دیده بخواب — سر عقرب زده کو در هوس بالین است
صاحب حسن اگر بنده بود سلطان است — بندهٔ عشق اگر شاه بود مسکین است
باخیال لب آن خسرو شیرین دهنان — گر خورم زهر بکامم چو شکر شیرین است
زاهدم از مے و معشوق کند منع چه باک — پي معني نبرد دیده که صورت این است
باصف طرهٔ جانان چه کند جاں چه کند — یک کبوتر که گرفتار دو صد شاهین است
در جواب غزل حضرت سعدي غزلي — پالمرگفته که شایستهٔ صد تحسین است

This is the ghazal of which Sir Liaqat Ali Khan gave me the concluding line.

It appears from the note in the 'ODUH AKHBAR' that the Duke of Argyall Secretary of State for India, offered him the post of Professor of Arabic in Bombay on a salary of Rs. 1,500.

# INDEX.

INDEX

زاہدو دیکھو نہ تم ساغر و مینا کی طرف — دختِ رز آئی ہے پوشاک بدلنے کیلئے
گر پڑے طفلِ سرشک آنکھ سے گرتے ہی آہ — ڈھونڈھتے ہی تھے بہانہ یہ مچلنے کیلئے

نظمؔ جو کوچۂ دلبر میں پھرا کرتا ہے
تو فقط اس دلِ ناداں کے بہلنے کیلئے

---

ہم وہ صابر ہیں کہ ہرگز نہیں اُف کر سکتے — جور پر جور وہ بیداد پہ بیداد کریں

وصل کے نام سے کیوں اتنا بگڑتے ہیں آپ — اپنے اقرار کو دل میں تو ذرا یاد کریں

اب تو نالے مرے اس بات پہ آمادہ ہیں — عرش پہ جا کے ترے ظلم کی فریاد کریں

عمر گذری ہے کڑی ہجر کی سہتے سہتے — صبر کب تک یہ بتا اے ستم ایجاد کریں

لے لیا دل تو پھر اب بوسے سے انکار ہے کیوں — منصفی ہے یہ بھلا آپ ہی ارشاد کریں

آپ کو غیر کے پہلو میں جو بیٹھے دیکھا — درد دل چاہتا ہے چیخ کے فریاد کریں

چلو اے نظم در یار پہ سر پھوڑیں ہم
دھوم ہو جائے نیا قصۂ فرہاد کریں

دل تم کو میں نہ دوں مری اتنی مجال ہے — لے جاؤ شوق سے یہ تمہارا ہی مال ہے

جب مانگا مجھ کو زلف کا بوسہ عطا ہوا — ممنون آپ کا تو مرا بال بال ہے

ناحق تم اپنے حسن پہ اترائے جاتے ہو — جو اوج پر ہے ایک دن اسکو زوال ہے

اس غزل کے تین ہی شعر رسالے میں شائع ہوئے ہیں۔

دل کو کیوں مانگتے ہو تلووں سے ملنے کیلئے — یہ کھلونا ہے تمہارے ہی بہلنے کے لئے

بہر گلگشت نہیں باغ میں جاتے نہ سہی — دل عاشق ہی میں آ جاؤ ٹہلنے کے لئے

درد پہلو نے کسی طرح سنبھلنے نہ دیا — کوششیں کیں تو بہت دل کے سنبھلنے کیلئے

ہجر میں روکے گا نالوں کو کہاں تک اے ضبط — اب تو بیتاب ہیں یہ دل سے نکلنے کیلئے

ہائے وہ وصل کی شب ناز سے کہنا اُن کا — اب بھی ارماں کوئی باقی ہے نکلنے کیلئے

مضطرب رہتا ہے سینے میں اکیلا شب ہجر — داغ دے جاؤ کوئی دل کے بہلنے کیلئے

بے سبب ہی نہیں آنکھوں میں یہ اُن کا پھرنا — آئے ہیں پتلیوں کو تلووں سے ملنے کیلئے

روز و شب کرتے ہیں فریاد اسیران قفس — خود تو کیا دم بھی ترستا ہے نکلنے کیلئے

دم آخر اگر آنا ہے تو آ بھی جاؤ — روح گھبراتی ہے قالب سے نکلنے کیلئے

پھر جدا کر کے اپنے نور سے نور ۔۔۔ نام عیسےٰ رکھا ہے اے غیور
اپنا بیٹا اُسے کیا مشہور ۔۔۔ کی مدد اُس کی ہر طرح منظور

داورِ حشر کا قرار کیا
ساری خلقت پہ اختیار دیا

تو نے ایسا کیا مسیح کو پیار ۔۔۔ حشر کا اُسپہ رکھا دار و مدار
ساری رحمت کا کر دیا مختار ۔۔۔ دونوں عالم کا بخشا جاہ و وقار

تاج سر پہ رکھا مصیبت کا
یوں بنایا شفیع اُمت کا

---

دیکھ عیسےٰ کی ہے یہ اُمت خوار ۔۔۔ نشے میں ہے گناہ کے سرشار
تو ہے آمرزگار اور غفار ۔۔۔ بحر عصیاں سے کردے بیڑا پار

تنگ ہیں سارے زندگانی سے
اب بچا اپنی مہربانی سے

---

# ضمیمۂ کلام کلاڈیس بیکسٹر نظم لکھنوی

یہ تین غزلیں گلدستہ نتیجۂ سخن ۱۸۸۲ء سے ماخوذ ہیں۔ یہ گلدستہ کلکتہ سے شائع ہوتا تھا

جب تری وجہ سے ہم نالۂ و فریاد کریں ۔۔۔ کیوں نہ شکوہ ترا پھر اے دل ناشاد کریں
جوش وحشت میں تو اب ہمکو سمائی ہے یہ دھن ۔۔۔ جلد چل کر کسی ویرانے کو آباد کریں
اپنے مہجور کا بھولے سے بھی آیا نہ خیال ۔۔۔ کبھی تو کہتے چلو وصل سے دل شاد کریں
ہم کو دیوانہ بنایا ہے قدِ جاناں نے ۔۔۔ کیوں نہ پھر بیٹھ کے نالے تہ شمشاد کریں

حشر میں جس کی شفاعت کے ہو تم اُمیدوار
جان و مال اُس نام پر اپنا لُٹانا چاہیے

سامنا ہووے گا اک دن اُس فشارِ گور کا
بھائی اس سختی سے اپنے کو بچانا چاہیے

ہر گھڑی عاصی کیا کر حمدِ عیسٰے تو ضرور
کچھ تو تحفہ لیکے آگے اُسکے جانا چاہیے

---

## مناجات

خوف عقبےٰ کا دل پہ طاری ہے
اپنے فعلوں سے شرمساری ہے

ہر گھڑی لب پہ آہ و زاری ہے
تیری رحمت کی انتظاری ہے

بیکسی پر مری کرم کیجیے
عفو تقصیر بیش و کم کیجیے

اے خداوند مخزنِ افضال
تو گناہوں پہ میرے کر نہ خیال

خود پشیماں ہوں دیکھ اپنا حال
کہ سیہ ہے یہ نامۂ اعمال

سامنے تیرے کیسے آؤں گا
پاس کیا ہے جو منہ دکھاؤں گا

وہ جوش خالق لیل و نہار دے مجھ کو
کروں میں ذکر ترا دلفگار دے مجھ کو

بصدقہ فدیۂ عیسیٰ وقار دے مجھ کو
ٹھکانا میرا نہیں اعتبار دے مجھ کو

پناہ عاصیوں کو اے پناہ دینے والے
پناہ دے مجھے اے میرے چاہنے والے

واہ کیا شانِ کبریائی ہے
تیری قدرت یہ کس نے پائی ہے

شکل انساں کی جو بنائی ہے
اسمیں بھی بھید اک خدائی ہے

نور کو اپنے آشکار کیا
شکل آدم کو پردہ دار کیا

# بھجن

پریم نگر کی راہ کٹھن ہے سمجھ سمجھ کر چلو سکھی ری
رام نام کی مالا جپ لو ہر کا گیان کرو سکھی ری
ہستی کو تم فنا سمجھ لو فنا کو سمجھو عین بقا
یہ دنیا کچھ کام نہ آوے گو لاکھ برس تم جیو سکھی ری
عاصی کہے گرو کو ڈھونڈھو گرو کے ملنے سے ہر ملے گا
روٹھے ہر کو گرو مناوے گرو کے پیّاں پڑو سکھی ری

---

یہ سچ ہے ہر دم کا میرا کہنا کہ یار مجھ میں میں یار میں ہوں
یہ نقش ہرگز نہ مٹ سکے گا کہ یار مجھ میں میں یار میں ہوں
میں بھو کا رحمت کا وہ ہے رازق میں بندہ اُسکا وہ میرا خالق
یقین مانو یہ میرا کہنا کہ یار مجھ میں میں یار میں ہوں
نہ ڈھونڈھو دیر و حرم میں اُسکو ملے گا ہرگز وہاں نہ تم کو
جھکائی گردن تو میں نے دیکھا کہ یار مجھ میں میں یار میں ہوں

---

دفترِ عیسےٰ میں نام اپنا لکھانا چاہیے
باادب اے بھائیو محفل میں آنا چاہیے
جمع ہونگے بزم میں سارے فرشتے عرش سے
تم کو بھی اب الفت عیسےٰ میں جانا چاہیے
بادۂ الفت کا ساغر تم کو دیتے ہیں مسیح
پیاس اُس سے تم کو بھی اپنی بجھانا چاہیے
ظاہر اُس محفل میں جا کر الفت عیسےٰ کرو
نور سے ایماں کے ظلمت کو گھٹانا چاہیے
حشر کے میداں میں عاصی جبکہ پہونچیں اے خدا
رحمت عیسےٰ کا اُن پہ شامیانا چاہیے
حامیِ دارین ہے وہ رحمۃ للعالمیں
ایسے آقا کی نہ کیوں خدمت میں جانا چاہیے

# انتخاب کلامِ عاصی

ہر لمحہ ہر جگہ پر موجود ہے تو تو ہے　　شاہد ہے سارا عالم مشہود ہے تو تو ہے
کرتے ہیں تیری طاعت جو تجھکو جانتے ہیں　　ہاں قابلِ پرستش معبود ہے تو تو ہے
دیر و حرم میں ڈھونڈا لیکن کہیں نہ پایا　　کس جا پہ تو ملیگا او لامکان والے
اک اُمید دید پر یہ عمر گزری یا خدا　　سوز و بیتابی سے صبح و شام اُٹھتے بیٹھتے
گو گنہ بیحد ہیں میرے پر مجھے بخشے گا تو　　ورد رکھتا ہوں میں تیرا نام اُٹھتے بیٹھتے

---

جہاں کی مغفرت کو مالکِ کونین آتے ہیں　　خدا کے درحقیقت جو ہیں نور العین آتے ہیں
تھی انساں اور خدا میں اک عداوت جو کہ عصیاں سے　　صلح کروانے والے دونوں کے مابین آتے ہیں
مرحبا ابنِ خدا آتے ہیں آج　　پیشوائے انبیا آتے ہیں آج
حمدِ مسیح گاؤں یہ دل میں آ رہا ہے　　ابنِ خدا کا جلوہ دل کو لُبھا رہا ہے
جس دل میں عشق تیرا عیسیٰ سما رہا ہے　　دونوں جہاں کا جلوہ اسکو دکھا رہا ہے
اے بستگانِ رحمت کیوں دیر کر رہے ہو　　دریائے فیضِ عیسیٰ بس جوش کھا رہا ہے
اے عاشقانِ عیسیٰ عیسیٰ کو جا کے دیکھو　　بخشش کا عاصیوں کو مژدہ سُنا رہا ہے

---

دل کو لُبھا رہی ہے عیسیٰ کی پیاری صورت　　آنکھوں میں چھا رہی ہے عیسیٰ کی پیاری صورت

اب ہے لبوں کو جنبش امداد سے غرض
دو بوسہ تو نہو کبھی فریاد سے غرض

کن خوبیوں سے لیکے چلیں لاش قبر میں
تھی حسرتوں کو خانہ برباد سے غرض

اُس بُت نے دیکھ پایا ہی بیڈھب عدو کا گھر
اب حشر تک نہ نکلے گی فریاد سے غرض

جب بھول جاؤ ذکر رقیب سیاہ رو
تب سمجھوں آپ کو ہے مری یاد سے غرض

ہم کو تو اک نگاہِ ستم ہے مثالِ تیغ
ہو گی کسی کو کاوشِ جلاّد سے غرض

بربادیوں کی فکر غضب ہے شباب میں
رکھئے نہ آپ اس دلِ ناشاد سے غرض

معشوق ہم تو نام پہ اپنے نثار ہیں
پا بوس کو رہے ستم ایجاد سے غرض

## ایلن کرسٹینا گارڈنر عرف رُقیہ سُلطان بیگم

ہمشیرہ خورد سلیمان شکوہ گارڈنر فنا

حشر کے روز جو خورشید نمایاں ہو گا
ہے یقیں دل کو وہ عکسِ رُخِ جاناں ہو گا

جاں بہ لب ہے ترا بیمار مسیحا جلد آ — اک نظر دیکھ لے آنے میں ہے تاخیر عبث

ہوں میں مشتاقِ شہادت سرِ تسلیم ہے خم — کس لئے کھنچتی ہے مجھ سے تری شمشیر عبث

رات کو نیند نہ آئے گی تمھیں بھی اے جاں — یہ نہ سمجھو مرے ہیں نالۂ شبگیر عبث

دیکھ لے دل کوئی تدبیر نہ کام آتی ہے — ہم نہ کہتے تھے کہ ہے وصل کی تدبیر عبث

اس میں کیا جرم ہے الفت کا جو دم بھرتے ہیں — اپنے عشاق کو دیتے ہیں وہ تعزیر عبث

اُنکے دل میں تو اثر کچھ نہ ہوا اے معشوق
آہ و شیون ہے عبث نالۂ شبگیر عبث

---

## مس ڈیر (کانپور)

گئی کب زندگی میں سختی اے سرور رواں میری
چڑھا کردار پہ تو نے اُتاریں بیڑیاں میری

یہ کیفیت ہوئی ہے عشق چشم مست ساقی میں
کہ ہنگام تکلم لڑکھڑاتی ہے زباں میری

کوئی لمحہ نہیں خالی گذرتا ذکر سے میرے
کہانی سی کہی جاتی ہے اب ہر دم وہاں میری

مری آنکھوں کے رستے سے وہ دل میں لائے ہیں تشریف
یہ ہیں نقش قدم اُنکے نہیں ہیں پتلیاں میری

تناسب ایک سے ہے ایک کو گلزار عالم میں
تمہارا ہم سخن غنچہ ہے بلبل ہمزباں میری

کہوں کیا آتش الفت کی تیزی شعلہ رو تجھ سے
لگی ہے آگ تن میں چٹک رہی ہیں ہڈیاں میری

مثال طائر رنگ حنا ہوں اے ڈیر پنہاں
نہیں صیاد کو معلوم جائے آشیاں میری

---

## بی صالحہ بیودن تخلص بہ معشوق

(ہمشیرہ بی بیجو پری)

آج کیوں چہرہ ترا اُترا ہے قاتل کیا ہوا
جان تو دیتا نہیں ہے کوئی بسمل کیا ہوا

لاکھوں آہیں کھینچتے ہیں کچھ اثر ہوتا نہیں
اے دل افسردہ تیرا جذب کامل کیا ہوا

یک قلم کٹ کٹ گئے اغیار تیغ رشک سے
میں شہیدان وفا میں آج داخل کیا ہوا

ہجر میں پہلو کو خالی دیکھ کر حیران سے
پوچھتا ہے جان سے میرا جگر دل کیا ہوا

رنج و غم آٹھوں پہر سہتے ہیں اے معشوق ہم
دل لگا کر بے وفا سے اور حاصل کیا ہوا

کیوں نہ ہو پھر گلۂ کاتب تقدیر عبث
نہیں اللہ کے گھر کی کوئی تحریر عبث

موسمِ گل کی بہار دیتی ہے کیا کیا سبزے  سارے درختوں نے بھی بدلے ہیں کپڑے نئے
شاخوں پہ پھر بلبلیں کرنے لگیں چہچہے  غنچے چٹکنے لگے پھول مہکنے لگے
جوش پہ فصلِ بہار دیکھئے کب تک رہے

پہلے تو معلوم بھی مجھ کو نہیں تھی یہ شئے  مست یکایک ہوا بات نصیحت کی ہے
ایک نظر نے مگر کر دیا قصہ ہی طے  آنکھیں تری دیکھ کر پی ہے محبت کی مے
عشق کا ہم کو خمار دیکھئے کب تک رہے

قرب سے بیکل یہاں آپ کا ملنا ہے دور  رحم کی دیکھوں نظر کرتے ہیں کب تک حضور
ہو گیا اسکا یقیں مجھ کو جو اے رشکِ حور  صدمۂ فرقت سے جاں جائے گی اک دن ضرور
سینے میں دل بیقرار دیکھئے کب تک رہے

ہو کے جگر خون یاں آتے ہی رنگِ شباب  رشک سے اغیار کے جل کے ہوا دل کباب
سر پہ ہی ناحق لیا ہجرِ بتاں کا عذاب  عشق ہی ایسی بلا جل کے ہوا دل کباب
اپنے گلے کا یہ ہار دیکھئے کب تک رہے

مست ہیں سب بلبلیں باغ ہی پھولا پھلا  سبزۂ تر نے جدا فرش ہے اپنا کیا
ساتھ ہو وہ غنچہ لب سیر کا حب ہے مزا  آئی چمن میں بہار چلتی ہے بادِ صبا
شاخ کا گل ہی سنگار دیکھئے کب تک رہے

سبز شجر دیکھ کر خوش ہی ہر اک باغباں  ایسا بھلا بار بار ملتا ہے موقع کہاں
دیکھنے کا باغ کے آج ہی کل ہے سماں  حسنِ عروسِ بہار پھولوں کی نیرنگیاں
بلبلِ شیدا نثار دیکھئے کب تک رہے

ہم کو نہیں اعتبار اُسکے کسی قول کا  دیکھو یہ تم لے شتر پہ وہ نہیں باز آئے گا
دیکھتے ہو اُسکی راہ جھوٹا ہے وہ پُردغا  وعدہ ہوا اُن کا وفا رشک تمھیں کیا ہوا
وصل کا یہ انتظار دیکھئے کب تک رہے

## جمعیت

رُوٹھا ہے ہمارا جو وہ دلبر کئی دن سے
اس واسطے رہتی ہوں میں مضطر کئی دن سے

مقسوم کی خوبی ہے یہ قسمت کا ہی احساں
رہتا ہے خفا مجھ سے جو دلبر کئی دن سے

---

خدا کے روبرو جانا ندامت مجھ کو بھاری ہے
کوئی نیکی نہ بن آئی اسی کی شرمساری ہے

---

## بادشاہ بیگم خفی عرف یوسف والی

خود شوقِ اسیری سے پھنسے دام میں صیاد
شرمندہ ترے ایک بھی دانے کے نہیں ہم

جن سے ہم آشنائی کرتے ہیں
ہم سے وہ بے وفائی کرتے ہیں

اے خفیؔ اپنے اشک بے تاثیر
مفت میں جگ ہنسائی کرتے ہیں

## شریر دُمس میری فلوراسارکس)

### تخمیس غزل رشکؔ (رامپور)

یہ جو ہے ملنے میں عار دیکھئے کب تک رہے
دشمنِ جاں وہ نگار دیکھئے کب تک رہے

قلب میں اُسکے غبار دیکھئے کب تک رہے
ہم سے خفا ہی جو یار دیکھئے کب تک رہے

غیر کا یہ اعتبار دیکھئے کب تک رہے

پہلوئے عاشق سے جب تم نے نکالا تھا دل
ہم نے بھی اے دلرُبا خوب سنبھالا تھا دل

ہائے مگر کیا کریں جانے ہی والا تھا دل
پہلے تڑپتا رہا نازوں کا پالا تھا دل

ہوگیا بے اختیار دیکھئے کب تک رہے

جب خون ہی رگوں میں نہ سودائیوں کے ہو    پھر فکرِ چارہ سازیِ فصاد سے غرض

بلبل ہے جانور تو اُسے ہو گلوں کی قدر

ہم ہیں بشر کی رکھیں گے پری زاد سے غرض

بلبلِ زار نہ کہتی تھی خزاں آئی ہے — آشیاں باغ میں تو نے کیا تعمیر عبث
تیر سفاک لگائے گا تو دیکھے گا ضرور — بیقراری نہیں کرتے ہیں یہ نخچیر عبث
دامِ تزویر ہے او شوخ ترا ہر فقرہ — سطر مکتوب نہیں ملتی ہے زنجیر عبث
گھر سے باہر نہ نکلنا تھا نہ نکلا وہ شوخ — رات بھر در کی ہلاتے رہے زنجیر عبث

کیا ملا گلرو پری رو زکے جانے سے وہاں
خاک میں یوں بھی ملاتے نہیں تو تیر عبث

ہم ہیں اور آپ ہیں خلوت میں کوئی غیر نہیں — کیا عجب چین سے ہو جائے بسر وصل کی رات

---

ہے رخ غیرتِ قمر کی تلاش — شب گیسو کو ہے سحر کی تلاش
درد کو جستجو مرے دل کی — داغ کو ہے مرے جگر کی تلاش
رات دن رہتا ہے جو چکر میں — آسماں کو ہے کس قمر کی تلاش
نہ لگی ہاتھ اپنے اُن کی کمر — وصل کی شب میں دوپہر کی تلاش
اک زمانہ ہے شیفتہ تیرا — اب تو گھر گھر ہے نامہ بر کی تلاش
جو اذیت ہے دل کو راحت ہے — عشق میں دل کو ہے ضرر کی تلاش

اپنے خواہاں ہیں سیکڑوں اے پری
کیا ستاروں کو ہے قمر کی تلاش

جب ختم ہو چکی تری بیداد سے غرض — نے حسرتوں کا غم ہے نہ فریاد سے غرض
آزاد ہم ہیں قید عذاب و ثواب سے — بیداد کا خیال نہ کچھ داد سے غرض
اے رشکِ گل جو تو نہ ہو پھر غور کی ہے جا — گلزار کو نظارۂ شمشاد سے غرض
آنکھیں ملا کے تیغ زنی کی نہ اُس نے ہائے — محضر پہ قتل کے تھی ہمیں صاد سے غرض
جب اس کے سر پہ آ ہی گیا موسمِ خزاں — بلبل کو حیلہ سازی صیاد سے غرض

## ملکہ (اپنی بلا کر)

ہو گئی نیند بھی ہمسایہ کو تا صبح حرام | میں نے نالہ جو کسی رات سر شام کیا
آہ و زاری نہیں سنتا بخدا راتوں کو | اس صنم کو ملکہ ہی نے مگر رام کیا

ہجر میں دل کو بیقراری ہے | جوش فریاد آہ و زاری ہے
آنکھیں پتھرا کے ہو گئی ہیں سفید | کس بت کی جو انتظاری ہے

## بی سیرہیودن عرف بی میجو متخلص بہ پری (کلکتہ)

عشق میں بیتاب کیوں ہے تجھ کو اے دل کیا ہوا | کیوں تڑپتا ہے برنگ مرغ بسمل کیا ہوا
آنکھیں مشتاق نظارہ دیکھنے سے ہو گئیں | تو نے دیکھا بھی نہیں ہے تجھ کو اے دل کیا ہوا
قہر ہے کچھ ہنس کے کچھ جھنجھلا کے کہتا ہے وہ شوخ | ہم نہ سمجھے کچھ کہ اس قصے کا کیا حاصل ہوا
وائے قسمت رات دن ایذا میں ہوتی ہے بسر | بن گئی ہے جان پر دل تجھ پہ کیا مائل ہوا
سن کے میرا قصۂ غم ہنس کے کہتا ہے وہ شوخ | ہم نہ سمجھے کچھ کہ اس قصے کا کیا حاصل ہوا
اب کسی کے پانوں میں ایسی کڑی پڑتی نہیں | بعد میرے ناز و انداز سلاسل کیا ہوا

غیر سے ملنا نہ چھوڑا ہے نہ چھوڑیں گے کبھی
اے پری شکوہ کیا تم نے تو کیا حاصل ہوا

دمبدم تول نہ یوں ہاتھ میں شمشیر عبث | چھیڑ اتنا نہ مجھے او بت بے پیر عبث
وصل کی شب بھی شرارت نہیں جاتی تیری | کھول اٹھ اٹھ کے نہ دروازہ کی زنجیر عبث

## از افکار شاعرہ خوش گفتار بی بی ملکہ جان مصنفۂ دیوان ہذا

نکلا مطبع سے جو دیوان بصد ناز و ادا — خلق میں اور بڑھی شوکت و شانِ ملکہ
تھا یہ چھپوانے سے اربابِ وفا کا مطلب — کہ رہے حشر تلک نام و نشانِ ملکہ
پردۂ غیب میں پنہاں تھا جو سالِ ہجری — کان میں آ گئی ناگاہ فغانِ ملکہ
اے نجف اُسکی مدح وصف و ثنا — جا و داں لکھیئے جا و داں کہیئے
میں نے اُستاد سے اجازت لی — حکم نافذ ہوا کہ ہاں کہیئے

اس کی تاریخ ہے قیامت کی
سخن فتنۂ جہاں کہیئے

دیکھا جو شوخ نے ملکہ کا بندھا ہی رنگ — محفل میں چھین لی غزل اُس نے بڑھا کے ہاتھ

---

ہر مہینے کے وہ بوسے بھی ہوئے اب موقوف — ملکہ تھی یہی تنخواہ مقرر پہلے

---

مملو ہے آج بزمِ سخن موجِ شعر سے — ملکہ ہیں جوش رحمتِ پروردگار کے
ملکہ وہ مجمعِ شعرا اور لطفِ شعر — قربان ہیں عنایتِ پروردگار کے

---

خارِ حسرت آنکھوں میں حاسد کے کھٹکا ہی کیئے — اوج پر آیا ہے ملکہ کا زمانہ دیکھیئے

---

جب اُن سے میں کہتا ہوں مری جاں نہیں ملتے — کس ناز سے کہتے ہیں کہ ہاں ہاں نہیں ملتے

مجھے دل کی خبر ملکہ نہیں ہے
کہاں بھولے نہیں یہ بھی ذرا یاد

---

ملکہ سے بات بات پہ کرتا ہی چھیڑ چھاڑ
اتنا مزاج اپنا نہ اے حیلہ جو بگاڑ

---

وفا شعار ہیں ہم منہ نہ موڑیں گے ملکہ
اگرچہ تیغ سے کاٹے بھی یار گردن تک

---

عمر ملکہ اپنی غفلت میں کٹی ہے
کیا کہیں گے داورِ محشر سے ہم

کسی سے دل لگانا جان کا دینا ہے اے ملکہ
وفا تو اُٹھ گئی اب بیوفائی ہے زمانہ میں

---

لبِ جاناں کی کرامت ہے یہ ادنیٰ ملکہ
بزم میں دیکھا جو چلتے ہوئے پیمانہ کو

---

از افکارِ گہربارِ آفتِ روزگار شوخ طبع وبیقراری گوہر جان گوہر
دختر نیک اختر بی بی ملکہ جان مصنفہ دیوان جدا

کہہ کے ملکہ نے جو چھپوایا یہ دلچسپ کلام
لبِ حاسد پہ بھی ہے سوزِ ترنم لاریب

فکر تاریخ کی جب ہو نہ سکے گی گوہر ہے
رنگ لائے گی بہت موج تبسم لاریب

نہ ملے گا کہیں تاریخ کا کوسوں جو پتہ
ہونگے اس راہ میں یہ ہوش و خرد گم لاریب

نکتہ چیں بن کے پھرے گی جو تمنائے دلی
ماہر علم و ہنر سمجھیں گے ہر دم لاریب

بند ہو جائیں گے حالت کے مذاکے لب بھی
ہے زباندانی میں وہ شیریں تکلم لاریب

---

جگر ملکہ کا اور فرقت کے صدمے　　　خطِ تقدیر میں یونہی لکھا تھا

گرتی پڑتی چلو ملکہ تم بھی　　　دو قدم ہے درِ دلدار یہ کیا

ہے ملکہ اُس تغافل کے بھی قرباں　　　کہا کچھ بھی تو وہ کہنے لگے کیا

ملکہ ہے نظر بھی شبِ ہجراں میں سلاسل　　　حسرت کا بھی آنکھوں سے نکلنا نہیں ہوتا

بتائیے تو خطا کیا ہوئی ہے ملکہ سے　　　چرا کے آنکھ چلے ہو کہاں بہت اچھا

نکل آئے دیر و حرم سے جو ملکہ　　　کریں ذکر شیخ و برہمن کسی کا

نشہ میں زیست کی دیتا ہی خبر جامِ شراب　　　کیوں نہ رکھے لبِ عیسےٰ کا اثر جامِ شراب

دورِ پیہم کے سبب گردشِ پیمانے کے سبب　　　ملکہ آتا ہی دیوانہ نظر جامِ شراب

کچھ گراں بار وفا بھی ہوا اثر اسے ملکہ　　　جھکے جاتے ہیں مرے دستِ دعا آپ ہی آپ

ملکہ اسی طرح جو تصور بندھا رہا　　　ہو گی نصیب اُن کی زیارت تمام رات

آئینہ وار ہیں پہلو کی ادائیں ملکہ　　　ہے وہ دلچسپ ترے تیرِ نظر کی صورت

فرقِ یکتائی میں آجائے گا ملکہ کہہ دو　　　کہ مصوّر تو مرے یار کی تصویر نہ کھینچ

جانِ دل دینے پہ تیار ہی پروا ہی نہیں　　　دیکھو تو کیسی وفادار ہی ملکہ اے شوخ

کچھ تو دم لینے دے اے لذتِ بیتابیِ وصل
خوابِ غفلت سے ستمگر کو جگا لوں تو کہوں
ابھی تکمیل نہیں دل کو ستم سہنے پر
یہ مصیبت کوئی دن اور اُٹھا لوں تو کہوں
چھیڑ کر پوچھتے ہو دل کی حقیقت ٹھہرو
ملک الموت کو بالیں پہ بُلا لوں تو کہوں
پوچھتے کیا ہو پریشانیِ دل ملکہ کی
ٹھہرو ٹھہرو تمھیں سینے سے لگا لوں تو کہوں

مگر بختِ خفتہ جگائے ہوئے ہیں
کہ پہلو میں اُسکو سُلائے ہوئے ہیں
غموں کو نہ دوں جگہ کس طرح دل میں
یہ ہمدرد مہماں بُلائے ہوئے ہیں
نگہ میں نہیں عکس گیسو کا جلوہ
یہ ہے میکدہ ابر چھائے ہوئے ہیں
وہ گورِ غریباں پہ آئے تو بولے
یہ جنگل ہمارے بسائے ہوئے ہیں
کہیں حضرتِ دل نے دیکھا قد اُن کا
قیامت کی باتیں بنائے ہوئے ہیں
رکھیں آپ ہمراہ نالے ہمارے
ہمیشہ کے یہ آزمائے ہوئے ہیں
پتہ بے نشانوں کا ڈھونڈھو نہ ملکہ
نشاں تک لحد کے مٹائے ہوئے ہیں

خوابِ غفلت سے کھُلی جب آنکھ ملکہ قبر میں
دیکھ کر تنہائی اپنی نالۂ وحشیون کیا

---

کیا جفا و ظلم کا ملکہ ترے شکوہ کریں
جو کیا اے جانِ جاں اچھا کیا بہتر کیا

---

اُس گلبدن کے ہونٹوں کا ملکہ پڑا ہے عکس
پہلے کہاں یہ رنگ عقیقِ یمن میں تھا

---

نہ ملتا ایک لقمہ بھی زیادہ رزق سے ملکہ
اگرچہ بخت گردش مثل سنگِ آسیا کرتا
آپ ہی آپ جو یوں روتی ہو
ملکہ سچ کہو کیا یاد آیا

# انتخاب کلام ملکہ

## حمد

بخشے گا ہر گناہ وہ عصیاں شعار کا | بیحد ہے رحم بندوں پہ پروردگار کا
تر دامنی سے اپنی نہیں غم مجھے ذرا | بحرِ کرم ہے جوش پہ آمرزگار کا
ہے خفتِ گناہ سے میزاں ملی ہوئی | پلّہ گراں نہ ہوگا مرے اعتبار کا
واعظ کو میری قدر یہ ہی چشمِ عام کیوں | میں ہوں غلام خاص شہِ ذوالفقار کا
لکھا حسابِ خلق کا جو کلکِ مرگ نے | تھا حرفِ کُن سے رابطہ روزِ شمار کا
دیکھا جسے وہ شاغلِ حمدِ غفور ہے | نغمہ یہی سُنا ہے چمن میں ہزار کا

ملکہ ہے جس کے وردِ زباں نامِ کبریا
صدمہ نہ ہوگا اُسکو لحد کے فشار کا

بنایا حاملانِ عرش نے میداں نبوت کا | بچھایا عکس ذاتِ حق نے اسمیں فرش قدرت کا
ہوئی جز وِ بدن سب پاک سیلِ اشکِ فرقت سے | کہ عالم ابرِ رحمت کا ہوا چشمانِ اُمت کا
ترا مہرِ کرم چمکا اگر شہرِ عناصر میں | تو ذرّہ عینکِ حق بیں بنے گا چشمِ وحدت کا
عجب حکمت سے خاکِ لامکاں بنیاد میں ڈالی | بنایا جب خدا کے قصد نے ایوان رسالت کا

نگاہِ لطف سے ملکہ کی جانب آپ گر دیکھیں
رہے نظارہ پھر محتاج کیوں چشمِ عنایت کا

اپنی حیرت کی کوئی شکل بنالوں تو کہوں | سامنے آئینہ سا اُنکو بٹھالوں تو کہوں
لذّتِ قتل جو ہی دل میں مرے اے قاتل | ہاں بگلے سے ترے شمشیر لگالوں تو کہوں
ولولہ نالۂ و فریادِ شبِ فرقت کا | دونوں ہاتھوں سے کلیجہ کو دبالوں تو کہوں
دلِ صد چاک پہ اے جانِ جہاں فرقت میں | کیا گذرتی ہے ذرا ہوش میں آلوں تو کہوں

# انگلوانڈین شاعرہ

(۱) ملکہ جان "ملکہ" ارمنی
(۲) این اینی یلاکر ملکہ
(۳) سارہ پرہی
(۴) مسز آرچپٹن جمعیت
(۵) مس بلیک خفی
(۶) مس فلورا سارکس شریر
(۷) رقیہ سلطان بیگم
(۸) مس ڈیر کانپور
(۹) بی صالحہ معشوق

Humpty Dumpty got on a wall,
Humpty Dumpty charhgaya chhat — ہمٹی ڈمپٹی چڑھ گیا چھت

Humpty Dumpty bad a great fall,
Humpty Dumply girgaya phat — ہمٹی ڈمپٹی گر گیا پھٹ

All the King's horses and all the King's men
Raja ki paltan rani ke ghore — راجہ کی پلٹن رانی کے گھوڑے

Could not put Humpty Dumpty together again
Humpty Dumpty kabhi na jore. — ہمٹی ڈمپٹی کبھی نہ جوڑے

*(This is a riddle and the answer is an egg.)*

## 'Leviora' Z. T. F. Bignold, I. C. S. (Calcutta.)

| | | |
|---|---|---|
| Old Mother Hubbard | Dharma Dai | دھرما دائی |
| Went to the cupboard, | Handi tak gaya, | ہنڈی تک گیا |
| To get her poor dog a bone; | Kutte ko dene har; | کتے کو دینے ہاڑ |
| When she got there | Wahan jab aye | وہاں جب آئی |
| The cupboard was bare, | To kuch na paya, | تو کچھ نہ پایا |
| And so the poor dog got none. | Rahguya Rozedar | رہ گیا روزہ دار |

The man of the wilderness asked of me,
How many strawberries grow in the dew,
I answered him as I thought good,
As many as red eerrings grow in the wood.

| | |
|---|---|
| Ram ! Ratan bole jogi | رام رتن بولے جوگی |
| Purbat men kitni machhi hogi? | پربت میں کتنی مچھی ہوگی |
| Main ne kaha ki Ram Ram, | میں نے کہا کہ رام رام |
| Jitne talao men phale Am. | جتنے تلاؤ میں پھلے آم |

## English Version of 'Let's Welcome the Hour.'

*By Brother W. H. Hamerton, with a translation.*

BY A.H. E. BOILEAU.

Let's welcome the hour when thus happy we meet,
May the light of our Order long gloriously shine,
While in kindliest feeling and harmony sweet,
All true Brother Freemasons for ever combine!
Some sage once declared that a portion of gold,
In mankind lay concealed, but he ne'er could impart,
The secret recess, 'till our masters of old,
Proved the ore was Freemasonry lodged in the heart,
*Then welcome the hour, etc.*

---

This gold of kind Nature shone then in but few,
Nor had Masonry's virtue as yet its full scope,
'Till illumined by Faith it arose to our view,
And the heart was adorned by the sunshine of Hope,
The ore even then was unyielding and cold,
Nor as yet had the ensign of light been unfurl'd,
'Till melting with Charity's glow, the heart's gold
In a stream of warm fellowship flow'd through the world.
*Then welcome the hour, etc.*

---

The craft thence diffuse the rich, pure golden tide,
Of Masonic benevolence right from the heart,
Over all human nature, extensive and wide,
Shedding lustre the Order alone can impart.
And now for a toast—fill your glasses be sure,
And let each with each heart flow in union with me,
A bumper, my friends—here's "The health of all poor,
And distressed Brother Masons wherever they be."
*Then welcome the hour, etc.*

| | |
|---|---|
| Har biradar is dhar se sonela jawar | ہر برادر اس دھار سے سونیلا جوار |
| Mohabbat ka leta ham sab ko dega | محبت کا لیتا ہم سب کو دے گا |
| Jis se sare zamane men hota piyar | جس سے سارے زمانہ میں ہوتا پیار |
| Taisa dusri tajwiz se na ho sakai ga | تیسا دوسری تجویز سے نا ہو سکے گا |
| Ab piyale ko bhar kar taiyar hove that | اب پیالہ کو بھر کر تیار ہوڈے ٹھاٹھ |
| Aur dil bhi taiyyar rahe dost khush nasib | اور دل بھی تیار رہے دوست خوش نصیب |
| Bhare hue piyale se pi mere sath | بھرے ہوئے پیالہ سے پی مرے ساتھ |
| Har sachcha birader kangal-o-garib. | ہر سچا برادر کنگال و غریب |

*N. B.*—Boileau was a Captain in "Bengal Engineers" in 1845.

## By A. H. E. BOILEAU

### Translation "Let's Welcome the Hour."

*by W. H. Hamerton, A Masonic Lyric.*

*25th November 1940.*

| | |
|---|---|
| Ab majlis ki tarah bolo Khush-amded, | اب مجلس کی طرح بُولو خوش آمدید |
| Aur Rit ka ujala har waqt rahai-ga; | اور ریت کا اُجالا ہر وقت رہے گا |
| Jab dil ki mohabbat se dosti gardid | جب دل کی محبت سے دوستی گردید |
| Har sachcha Biradar hamesh milayga. | ہر سچّا برادر ہمیش ملے گا |
| Kisi Pir ne batlaya jo sone ki khan | کسی پیر نے بتلایا جو سُونے کی کھان |
| Insan ke under chhupa para hai, | انسان کے اندر چھپا پڑا ہے |
| Ustad ki zaban se ab mila bayan; | اُستاد کی زباں سے اب ملا بیان |
| Biradar ke dil men sona bhara hai. | برادر کے دل میں سونا بھرا ہے |
| Ab majlis ki tarah bolo Khush-amded | اب مجلس کی طرح بُولو خوش آمدید |
| Yeh sona sab kisi ke dil men jo tha, | یہ سونا سب کسی کے دل میں جو تھا |
| Biradari pan se na bana tamam; | برادری پن سے نا بنا تمام |
| Jab Dharam ki roshni se nazar aya | جب دھرم کی روشنی سے نظر آیا |
| Aur dil men umaid toota tha jhan | اور دل میں امید ٹوٹا تھا جہاں |
| Un dinon men dapat dil ka tha bara sakht | اُن دنوں ڈپٹ دل کا تھا بڑا سخت |
| Jab nazar se bund raha noor ka nishan | جب نظر سے بند رہا نور کا نشاں |
| Faiyazi ke lahar se jata jo waqit | فیاضی کی لہر سے جاتا جو وقت |
| Tab dosti ki dhar bahti sara jahan. | تب دستی کی دھار بہتی سارا جہاں |

زمانہ آیا ہے کیسا نازک ہر اک سے چل رہی ہے
نہ ایک ساتھی ہے دوسرے کا طریق اُلفت بدل رہی ہے

ہوا ہے بھائی کا بھائی دشمن گلہ شکایت نہیں کسی کا
ہر اک بشر غم میں مبتلا ہے ہر اک طبیعت مچل رہی ہے

جدا ہوئے باپ بیٹے دونوں رگیں محبت کی کٹ گئی ہیں
فلک بھی آنکھیں دکھا رہا ہے زمیں بھی رنگت بدل رہی ہے

کہاں ہیں پہلو میں حضرتِ دل نہیں سوائے تردد اب کچھ
حرارتِ عشق نے ہے پھونکا جگر میں اک آگ جل رہی ہے

میں غم کے واسطے ہوں اور غم ہے میرے لیے
ستم شعار ہو تم اور ستم ہے میرے لیے

وہ بزمِ غیر میں بھر بھر کے پیتے ہیں ساغر
شراب اُنکے لیے جام سم ہے میرے لیے

تمہارے عشق نے مُردہ بنا دیا ایسا
فنا سے پہلے ہی ملکِ عدم ہے میرے لیے

ملیں وہ سینہ ملا کر عدو سے عید کے دن
خوشی یہ اُنکے لیے اور غم ہے میرے لیے

میں سجدہ کیوں نہ کروں میکدہ میں اے زاہد
صنم کے واسطے میں ہوں صنم ہے میرے لیے

شبِ وصال جو وہ آئے تو یہ میں نے کہا
کرم کے واسطے میں ہوں کرم ہے میرے لیے

شہیدِ نازِ مجمل ہوں یہ ناز ہے مجھ کو
بروزِ حشر بھی باغِ ارم ہے میرے لیے

# غزل

مرتے ہیں زندگی میں در پہ پڑے کسی کے — قسمت میں میری یارب کیا دن نہیں خوشی کے
دشوار ہو رہا ہی فرقت میں اس کی جینا — ناخوش کسی سے ہونگے وہ مہرباں کسی کے
وعدے وفا نہ کرنا ظالم کہاں سے سیکھا — اقرار تھا کسی سے آغوش میں کسی کے
غیروں نے خوب حسرت دل کھول کر نکالی — ایسے نصیب ہوتے ہرگز نہیں کسی کے
پردہ اُٹھاکے رُخ سے وہ سنگدل یہ بولا — مرجائیں مرنے والے بس کے نہیں کسی کے
کچھ تو دوا بتادو آکر مسیحا جلدی — کوئی پڑا ہے گھائل ہو درد سر کسی کے

ملنا ہی سخت مشکل تم سے مجلّی اب اس کا
ہے مانگ میں وہ گوہر جکڑا ہوا کسی کے

الٰہی کس کو تشبیہ دوں لب نگین جاناں سے — حنا سے یا پان کی سُرخی سے یا لعلِ بدخشاں سے
فراقِ یار میں آنکھوں سے یوں آنسو رواں اپنے — جھڑی برسات کی ساون میں جیسی ابر باراں سے
ہزاروں ہوے زلفِ یار میں عشاق ہی قیدی — کسی کی کس طرح امید پوری ہووے آساں سے

عمر گذری ہی اپنی کوے جاناں چھانتے لیکن
نہیں واقف ہوے تب بھی مجلّی ہم کوے جاناں سے

گلشن میں ترا کوئی بھی ہمسر نہیں ہوتا — طوبےٰ ترے قامت کے برابر نہیں ہوتا
پیشانیاں آآکے یہاں رگڑیں گے دشمن — میں یوں تری دہلیز کا پتھر نہیں ہوتا
کرتی ہے اشاروں میں جو دل کے مرے ٹکڑے — وہ اُن کی نظر ہوتی ہے نشتر نہیں ہوتا
وہ دل ہی نہیں جسکو نہیں تیری محبت — وہ سر ہی نہیں جو تہِ خنجر نہیں ہوتا
رفتار سے کب تیری قیامت نہیں اُٹھتی — کب چال پہ صدقے تری محشر نہیں ہوتا

الٰہی ایسی ہماری قسمت یہ آجکل کیوں بدل رہی ہے
جو اپنے تھے بن رہے ہیں دشمن چھُری سی اک دل پہ چل رہی ہے

پھر چوکڑہ و گنج کا نظارہ کیجیے  بازار بدھ میں آئیے کچھ سودا لیجیے
سوڈا و لیمجوس وہاں لے کے پیجیے  قیمت دوکاندار کو فوراً ہی دیجیے

مسجد بنی ہے اور کہیں پر شوالا ہے
کچھ ڈھنگ سردھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

نزدیک گنج پختہ نظر آئیں گے مکاں  ہے بود و باش خوب نوابوں کی اب وہاں
پھر سیر کیجے کمرہ نواباں کی بے گماں  ہر گھر میں آپ دیکھیں گے پھولوں کا بوستاں

کہتے نہیں شنیدہ میاں دیکھا بھالا ہے
کچھ ڈھنگ سردھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

مندر بھی دیبی جی کا عجب شاندار ہے  بیگم کے لڑکے کا بھی وہاں پر مزار ہے
تعداد واں مزاروں کی اک بیشمار ہے  مدفن مسیحیوں کا بڑا شاندار ہے

بجلی کی روشنی کا بھی شب بھر اجالا ہے
کچھ ڈھنگ سردھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

تا عمر یاد رکھیے گا تعریف سردھنہ  گر تم سے کوئی پوچھے گا تلطیف سردھنہ
کہنا نہیں میں جانتا تشریف سردھنہ  جاکر محل سے پوچھ لو توصیف سردھنہ

بیگم کی چھاؤنی کا وہی رہنے والا ہے
کچھ ڈھنگ سردھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

قصہ طویل ہے یہ مرا مختصر بیاں  لکھتا ہوں شرح گر تو بڑی ہوگی داستاں
ناحق تو کھو رہا ہے مجلّی وقت رائگاں  یہ بحر بے کنار ہے اور خامہ بے زباں

عزت کا حافظ اپنی بس اب حق تعالیٰ ہے
کچھ ڈھنگ سردھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

---

کچھ ڈھنگ سردھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

بیگم کا ہسپتال بھی ہے خوب لاکلام ہیں ڈاکٹر جو راے اُنھیں کا ہے انتظام
مشہور دُور دُور ہے قصبہ میں ان کا نام رہتا ہے انکے پاس مریضوں کا اژدہام
ہیں یہ مسیح نام بہت ان کا اعلا ہے
کچھ ڈھنگ سردھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

کرتے ہیں وہ علاج مریضوں کا باوقار ہو جاتے ہیں مریض بھی غفلت سے ہوشیار
ہے ڈاکٹر امیر سہاے ان کا نام یار حامی غریبوں کے ہیں امیروں کے غمگسار
ان پر بہت ہی رحمتِ باری تعالیٰ ہے
کچھ ڈھنگ سردھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

ہے سرجری میں حصہ فزیشن ہے لاجواب ترمیم ان کے نسخہ میں کر دے ہے کس کی تاب
خوش پوش ذی شعور حسینوں میں انتخاب لاکھوں مریض ہوتے ہیں آنکھوں کے کامیاب
آئے وہ بے دریغ جسے دھندھلا ہے
کچھ ڈھنگ سردھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

باقی نشاں ہے قلعہ کا مٹی کا ڈھیر ہے نزدیک بیریاں ہیں جہاں میٹھا بیر ہے
اس سے ملا ہوا وہاں مانا کا گھیر ہے مطلق نہیں صفائی یہ قسمت کا پھیر ہے
پھر اس کے آس پاس ہی اک گندا نالا ہے
کچھ ڈھنگ سردھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

کھیتوں کا ہے محلہ چار دن کا ہے مقام رہتا ہے جمع چاہنے والوں کا اژدہام
ارزاں بہت ہے سودا اگر پاس کم ہوں دام انجام کار بد کا بُرا ہوتا ہے تمام
گورا ہے کوئی کوئی کوئی کوئی کالا ہے
کچھ ڈھنگ سردھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

بتلائے گا وہ تم کو جو بتلانے والا ہے
کچھ ڈھنگ سر دھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

گرجا کا گیٹ دیکھئے ہے کیسا شاندار — داخل جب اُسمیں ہوگے عجب آئے گی بہار
جوتہ اُتارو بعد میں ٹوپی بھی لو اُتار — بیگم کا پھر وہ دیکھو گے دربار شاندار
خوب اُسکو لطف آئے گا جو جانے والا ہی
کچھ ڈھنگ سر دھنہ کا عجب ہی نرالا ہی

عیسے کہیں ہیں موسے کہیں جبرئیل ہیں — آدم کہیں ہیں نوح کہیں میکائیل ہیں
حوا کہیں ہیں اور کہیں مریم شکیل ہیں — کاغذ ہی لکڑیاں ہیں نہ لوہا نہ کیل ہیں
تصویر مرمریں یہاں ہر ایک اعلا ہے
کچھ ڈھنگ سر دھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

مرغانِ خوش نوا کی وہ آوازِ جانفزا — گلہائے گوناگوں سے سراپا سجا ہوا
گویا نقاب ہے کسی دُلہن کا وا ہوا — جو دیکھتا ہے اُسکو وہ کہتا ہے واہ وا
ہے ایک طشت باغ تو گرجا پیالا ہے
کچھ ڈھنگ سر دھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

ہے فادر این تھونی نیچر بھی ذی شعور — سیرت کا ہی فرشتہ برستا ہے رُخ پہ نور
خواہش یہ دل میں ہی کہ انھیں دیکھئے ضرور — فادر ہی مثلِ موسے تو گرجا ہے مثلِ طور
جس کا پجاری فادر ہے گرجا شوالا ہے
کچھ ڈھنگ سر دھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

گرجا سے جاکے دیکھئے کوٹھی کی پھر بہار — لڑکے یہاں پہ پڑھتے ہیں انگریزی بے شمار
اور ماسٹر وہاں کے ہیں ذی عقل و ہوشیار — کوٹھی بلند ایسی ہے جیسے کہ کوہسار
اک حوض غسل خانہ میں کوثر کا پیالا ہے

سفیرِ پُر خطا کیوں مضطرب ہے روزِ محشر سے
ترے سر پر ہے سایہ رحمتِ عیسیٰ کے داماں کا

---

# انتخاب کلام مجلِ سر دھنہ

(مسدس) کچھ ڈھنگ سر دھنہ کا عجب ہی نرالا ہے (مسدس)
بیگم کا گرجہ گھر بھی بہت اس میں اعلا ہے

اول برائے سیر یہ گرجہ کا باغ ہے — خوشبو سے جسکے پھولوں کی عنبر دماغ ہے
آوازِ زاغ کی نہ یہاں کوئی زاغ ہے — گویا اندھیرے گھر کا یہ روشن چراغ ہے
ہر ایک سمت باغ میں حاطہ نکالا ہے
کچھ ڈھنگ سر دھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

شفاف ہے روش نہیں تنکے کا نام بھی — کاشی کی ہے یہ صبح اجودھیا کی شام بھی
گرجا ہے گر صراحی مے ہے یہ جام بھی — ہے افسرانِ خاص کا آنا مدام بھی
ہے ماہتاب گرجا تو یہ اس کا ہالہ ہے
کچھ ڈھنگ سر دھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

پھل پھول اسکے دیکھیے ایک ایک انتخاب — آڑو انار سنگترہ آلو چہ بے حساب
امرود ناشپاتیاں در آم لاجواب — جوہی کہیں ہے بیلا کہیں اور کہیں گلاب
نرگس کھڑی ہے حد میں شرمندہ لالہ ہے
کچھ ڈھنگ سر دھنہ کا عجب ہی نرالا ہے

پھر کرکے سیر باغ کی دل کو رجھائیے — جو چیز چاہیں مول وہ لے لے کے کھائیے
لے کر ٹکٹ دو آنہ کا گرجا میں جائیے — تصویریں دیکھیے نہ لبوں کو ہلائیے

## اسفان (دہلی)

خط کا یہ جواب آیا لکھا جو کبھی پھر خط
کر ڈالوں گا اک دم میں ترے آن کے ٹکڑے

---

# غزلیات سفیر (منشی حسن علی) لکھنوی

دوائے خونِ عیسیٰ حق نے کی ہمکو عطا کیسی
تپِ عصیاں کو حاصل ہوگئی دم میں شفا کیسی

درِ عیسیٰ پہ ہو جا خاک وہ اکسیر اعظم ہے
مہوس ڈھونڈھتا پھرتا عبث ہے کیمیا کیسی

یسوع کے نقدِ جاں دینے سے مالا مال ہیں مومن
زرِ ایماں سے پُر ہے کیسۂ قلب اب صفا کیسی

نسیمِ لطف سے تیرے گُلِ مقصد کھلا اپنا
تجھی سے بارور ہے شاخ نخلِ دعا کیسی

محبت میں ترے ہم مر مٹیں بس زندگی یہ ہے
کسے کہتے ہیں مرنا موت کیا ہے اور قضا کیسی

نہ معنی ذات مخفی کے کسی صورت سے حل ہوتے
ترے جلوے سے ظاہر ہو گئی شانِ خدا کیسی

سفیر اب کیوں نہو سو جاں سے قرباں اُس مسیحا پر
کہ جس نے تیری خاطر کی ہے اپنی جاں فدا کیسی

ہوا روشن تری مدحت سے رُخ قرطاسِ بیجاں کا
بڑھا رتبہ تری توصیف سے کلکِ نیستاں کا

نہیں ثانی کوئی تیرا تو یکتا ہے دو عالم ہے
تری ذاتِ مقدس راز ہے اک ذاتِ یزداں کا

ہمارے درد کا درماں ہے تو اے شافیِ مطلق
عقیدہ ہے ترا مرہم ہمارے زخمِ عصیاں کا

رہیں سرسبز شاخیں گلشنِ عیسیٰ کی دنیا میں
پھلا پھولا رہے یارب ہر اک نخل اس گلستاں کا

رہے تارِ نفس میں دانۂ تسبیح عیسیٰ کا
نہووے قطع جبتک سلسلہ اس رشتۂ جاں کا

ہر اک ذرہ ترے در کا ہے رشکِ خسروِ خاور
شہنشاہوں کو کب حاصل ہے رتبہ تیرے درباں کا

سہرۂ نرگس رُخِ جاناں پہ اپنے دیکھ کر ابر سے کھینچا ہے خور نے یوں نقابِ نرگسی

---

خوشی سے رہنا مری جان تو جہاں رہنا نہ لکھنا خط تو مگر دل سے آشنا رہنا

---

دمِ اخیر جو لب پہ وہ لب ذرا پھر جائے میں جی اُٹھوں مری آئی ہوئی قضا پھر جائے
نہ پوچھ مجھ سے کہ کیا ہوگا اپنے دل میں سوچ خدا نخواستہ جس شخص کا خدا پھر جائے
الٰہی وہ نہ پھرے جس کے غم میں مرتے ہیں بلا سے حلق پہ گر خنجرِ جفا پھر جائے

---

## نعت مسیح علیہ السلام از رضوآن مُرادآبادی

اٹھ آئیں نگاہیں جو پڑیں سوئے مسیحا دل لوٹ گیا دیکھتے ہی رُوئے مسیحا
مٹ جائے ہمیشہ کو پریشانیِ سنبل پڑ جائے اگر سایۂ گیسوئے مسیحا
ہر ماہ میں گھٹ بڑھ کے فلک پر مہِ انور ابروئے مسیحا ہے کبھی روئے مسیحا
خورشید کا جلوہ نہ تجلّی ہے قمر کی پھیلی ہوئی ہے روشنیٔ روئے مسیحا
موسٰی کی طرح برقِ تجلّی کو بھی غش آئے بے پردہ اگر ہو رُخِ نیکوئے مسیحا
بلبل کو محبت کبھی ہوتی نہ چمن سے پھولوں میں نہ بس جاتی اگر بوئے مسیحا
تعبیر ہے دیدارِ خدا اُس کو ملے گا جو خواب میں دیکھے رُخِ نیکوئے مسیحا
اللہ کی قدرت کا تماشا نظر آیا دیکھا جو کبھی آئینۂ روئے مسیحا
وہ بلبلِ خوش لہجہ ہوں نغمہ مرا سُنکر جھوما کئے برسوں شجرِ کوئے مسیحا
پژمردہ ہوں یارب نہ گلِ باغِ محبت ان پھولوں سے آتی ہی مجھے بوئے مسیحا
رضوآن جو دمِ نزع اشارہ ہو طلب کا جاں کرتی ہوئی رقص چلے سوئے مسیحا

# کلام بیبیسٹ عروج سردھنہ

محشر سے میرے سوزشِ دل کو سبوق ہے　　بس نفخ صور بھی مجھے اک بانگ بوق ہے
میں وہ ہمائے اوج ہوں اُڑ جاؤں عرش پر　　پر کیا کروں کہ پاؤں میں دامِ علوق ہے
فصاد عبث لگا نہ مری رگ پہ نیشتر　　یاں جائے خوں بھرا ہوا غم سے عروق ہے
کیا خاک دل لگے کہ نہیں ٹھہرتا کوئی　　ملکِ عدم کو جائے چلا جوق جوق ہے

قلّابہ عشق سے کوئی نکلا نہیں عروج
دامِ فریب یہ کوئی طوقِ عنوق ہے

کل نہایا جو مرا غنچہ دہن پانی میں　　بلبلِ زار گیا بُلبلا بن پانی میں
دیکھ کر تاب لبِ لعل رُخِ جاناں کی　　شرم سے غرق ہوا لعلِ یمن پانی میں
جوششِ گریہ نے طوفاں کیا یاں تک برپا　　ڈوبا رہتا ہے سدا میرا بدن پانی میں
دوستو اس مرے تم خواب کی تعبیر تو دو　　تیرتے دیکھے ہیں شب میں نے ہرن پانی میں
ہیں مگر کان کے بالے کے ثنا ور کرتے　　بلبل آئینہ رکھتی ہے وطن پانی میں

غرق ہو بحرِ تفکر میں نہ نکلا بتیس
تیرنے کا تجھے سکھلایا تھا فن پانی میں

جیسے ہیں آپ کے یہ طرّۂ دستار کے پھول　　ایسے ہم نے نہیں دیکھے کبھی شجار کے پھول
قطرے ابرو سے نہا اسطرح جھاڑے اُس نے　　جس طرح سان پہ جھڑنے لگیں تلوار کے پھول
ہاتھا پائی میں لڑی ہار کی چھیڑی تو کہا　　چل پرے دور ہو مت چھیڑ مرے ہار کے پھول

پڑ گئے نیل یہ رخساروں پہ میرے بتیس
ایسے یہ سخت تھے اُجڑے ترے گلزار کے پھول

زعفراں کے رنگ سے تو کر شراب نرگسی　　پیتے ہی بن جائے گا یہ دل کباب نرگسی

# متفرق

(۱) بپٹسٹ بتیس عروج
(۲) رضواں مرادآبادی
(۳) اسفان
(۴) سفیر لکھنوی
(۵) میچل سردھنہ
(۶) جان کرسچین
(۷) مسز اسکاٹ
(۸) پادری ہیولیٹ
(۹) بائیلو
(۱۰) بگنولڈ

کوئل شجر انبہ پہ کیا کوک رہی ہے
اور اُس پہ بھی دلکش یہ پپیہے کی صدا ہے

جھینگر کی ہے جھنکار شب تار میں ہر جا
غلغال کی نقّال بہ آواز بلا ہے

ہر چار طرف تند ہے پُر شور یہ لیکن
کوچے میں ترے شب کو ہوا نغمہ سرا ہے

ہر نالا بھی دریا ہے ہر اک جھیل ہے تالاب
بارش ہے کہ یہ ارض و سما ایک ہوا ہے

جس برق پیالے سے شب تار بھی دن ہے
یہ اُسکے تبسّم سے تری نشو و نما ہے

اس ابر سیہ مست میں دے جھوم کے بوسے
ساقی مرے حق میں لب مست نشا ہے

بجلی بھی چمک دیکھ چمک جاتی ہے ہر دم
اندھیر ترے بام پہ دیکھا نہ سنا ہے

برسات میں اس تیری غزل سے مترشح
مطلوب یہ ٹھمری کے مضامیں کا مزا ہے

---

ساغر ہماری خاک کا تو شوق سے بنا — مینا بنا کے کیوں مری مٹی خراب کی
میں تو حجاب میں بھی تجھے دیکھتا رہا — پردہ اُٹھا کے کیوں مری مٹی خراب کی
مطلوب جبین سے تھا عدم میں گناہ کی — تہمت لگا کے کیوں مری مٹی خراب کی

---

ناخن ہے ماہِ نو کفِ پا آفتاب ہے — پھرتے ہیں تیرے قدموں سے شمس و قمر لگے
کھل جائے اُس پہ عقدۂ صوری و معنوی — جس لب پہ تیری مُہر کرم بیشتر لگے

---

کاش در تک جو ترے میری رسائی ہوتی — پیچھے پیچھے مرے یہ ساری خدائی ہوتی
تقویت دے مرے دل کو لبِ یاقوت سے تو — ناتواں ہے اسے یاقوتی کھلائی ہوتی

---

## متفرق اشعار

دل نہ رکھتا تھا جو ایجاد کیا آئینہ — حیف اُس نکتہ کو ہرگز نہ سکندر پہونچا

---

شیخ کا زہد و تنگا پر دیکھ رندوں نے کہا — کیا قیامت آگئی دجّال کا خر کھل گیا

---

عکسِ رُخ چمکا رہا ہے آئینہ در آئینہ — کیا یہ برجستہ ہوا ہے آئینہ در آئینہ

---

## برسات

برسات میں کیا خوب یہ سبزے کی فضا ہے — جنگل میں بھی اک فرش زمرّد کا بچھا ہے
گلشن پہ ہے جوبن تو گلوں پر بھی ہے رونق — اس ابر بہاری میں ہر اک غنچہ کھلا ہے
بادل کی گرج سُنتے ہی طاؤس وہ بولے — ہر غوک ترشح میں صنم بول رہا ہے

مطلوبؔ شعر گوئی سے گر تجھ کو عشق ہے　　برکت علی نحیفؔ کو اپنا مُشیر جان

---

تو جو اے جانِ جہاں ناز سے ہو جلوہ نما　　کور چشموں کو بھی نورِ بصری پیدا ہو

---

بیتاب ہوا سینے میں میرے دلِ سوزاں　　بیدڑھب یہ پڑا معدنِ سیماب میں شعلہ
رُخ سے ہوا تیرے دلِ مطلوبؔ مُنوّر　　قائم ہوا خورشید سے مہتاب میں شعلہ

---

موتی پرو کے زلف میں اختر بنا دیے　　تو نے اندھیری رات میں تارے دکھا دیے
گردش نے چشمِ یار کی قائم رکھا مجھے　　ورنہ فلک نے خاک میں لاکھوں ملا دیے
کی جو تسلیم ناز برداری　　یہ سبب ہے کہ سر جُھکا بیٹھے
اتّہام آیا ہم پہ بوسہ کا　　اتنا کیوں ہم کو مُنھ لگا بیٹھے
پارۂ دل کیا ہے خاکستر　　ہم بناتے ہیں کیمیا بیٹھے
بازرہ اپنی ہٹ سے او نٹ کھٹ　　گھٹ میں جھٹ پٹ ترا خدا بیٹھے
لو میرزا صاحب یہ رہی آن ہماری　　کس شان سے نکلی ہے مغل جان ہماری
مطلوبؔ یہ کہتا ہی فدا کر کے دل اپنا　　لے جان بھی تجھ پر سے ہے قربان ہماری

---

برسات میں کیا خوب سبزے کی فضا ہے　　جنگل میں بھی اک فرش زُمرّد کا بچھا ہے

---

زلزلہ روئے زمیں پر ہے تمھارے مارے　　لاجرم چرخ ہے گردش میں ہمارے مارے
جب یہی ٹھہری کہ مرنا ہے وصالِ عاشق　　توسنِ عمرِ رواں کیوں نہ ترا رے مارے

---

جنگجو مجھ کو نہیں تیرے ستم سے چشمک  کیوں ہے پھر تجھ کو خدا جانے کرم سے چشمک
آنکھیں پتھرا کے ہوا جسم سراپا پتھر  تھی بتوں کو جو بہت میرے صنم سے چشمک

کہہ دو کہ میرے خوں سے وہ ہرگز نہ آئے تنگ  ہولی میں خوب دھوم مچا کر اڑائے رنگ
پچکاری وہ بھرے جو مرے اشکِ چشم سے  خوں میرے دل کا دیکھ اڑے سرخیٔ پتنگ

تو مجھ سے دل کے لینے میں پہلو تہی نہ کر  صاحبدلوں کا کام ہے لینا ثوابِ دل
چشمِ سبوے مے سے ہے دل ساغرِ شراب  آنکھوں سے اس پری کے اٹھا یا حجابِ دل

تھے زلفِ معنبر کی جو خوشبو سے معطر  بھٹائے ہوے ہند سے تاتار گئے ہم
دریائے حقیقت کا کنارہ نظر آیا  اس بحرِ مجازی کے جو اس پار گئے ہم

ہو صورتِ وصال تو پھر زندگی کہاں  قائم ہے ہم سے غم کی غذا اور غذا سے ہم
مطلوب تیرا کثرتِ غم سے ہے لاعلاج  واماندہ ہے اثر سے دوا اور دوا سے ہم

دو نفی سے تو ہوا اثبات کی صورت جاناں  تیری اک ہو گئی مشہور نہیں خوب نہیں

دیکھو اساتذہ نے یہ الٹی مثال دی  ابرو کی ہے صفت کہیں پیدا ہلال میں
سوکھا پڑا ہے گرمیِ فرقت سے کشتِ دل  آنکھوں سے اڑ گئی ہے نمی خشک سال میں

گو بادشہ ہے دل تو مری ہے وزیر جان  اس سلسلے میں میرا جگر ہے امیر جان

یاس میں کس کس کے گیا کب اور کسی سے کیا غرض — ہے مجھے اک تجھ سے مطلب اور کسی سے کیا غرض
ہے فقط مطلوب کو تیری رضا کی جستجو — ہجر ہو یا وصل کی شب اور کسی سے کیا غرض

---

یہ خوش خرام تیرا ہے تعلیم یافتہ — طاقت کسی کی ہے جو بدے آسماں سے شرط
اُسکا جگر تو دیکھ یہ کیا بے جگر ہے آہ — جسکی لڑی ہوئی ہے کہاں آسماں سے شرط
جس شوخ کا ہے روزنِ دیوار آفتاب — میں اُسکے دیکھنے کی بدوں آسماں سے شرط

---

رنج ایسے ایسے میرے دل پہ لاتا ہے لحاظ — روبرو اُسکے بہت مجھ کو ستاتا ہے لحاظ

---

غفلت میں بھی دیکھوں میں تجھے دیدۂ دل سے — ہر چند نہ ہو دیدۂ بیدار کا موقع

---

کاکل سے میری آہ کا شعلہ دھواں ہوا — کالے کے آگے سچ ہے کہ جلتا نہیں چراغ
مطلوب تیرا دل ہے وہ جامِ جہاں نما — لگتا ہے جس سے عالم جاوید کا سُراغ

---

اُسکو گلوں نے باغ میں تسلیم کر لیا — خوشبوے زلفِ یار جو لائی صبا لطیف
جور و جفا میں رنج میں اور دردِ ہجر میں — پایا ہے لطفِ یار سے ہم نے مزا لطیف
اُس گل کی نازکی جو لطافت پذیر ہے — شعلہ ہے عشق کا مرے دل میں بسا لطیف

---

مصحفِ رُخ خطِ گلزار سے تحریر ہوا — کلکِ قدرت نے یہ مضمون لکھا نستعلیق
سلطنت بہرِ تصدق نہ مہیا نہ سہی — جاں نثاری کی ہے مطلوب کو اُسکے توفیق

---

نقلِ تصویر تری میں ورقِ دل سے نہ دوں  دو جہاں کوئی بھی گر دیوے مجھے فی کاغذ
حال اپنی شبِ فرقت کا جو مطلوب لکھے  تجھ پہ غالب ہے کہ چھا جائے سیاہی کاغذ

---

ہم ترے عشق میں ہیں حرص ہوا سے بیباک  ہے مثال اپنی تو مرغابی غرقاب کا پر
تیری کلغی ہی سے قائم ہے وجودِ عنقا  ورنہ پیدا ہی نہیں طائرِ نایاب کا پر
پر ہے طاؤس کے مطلوب ہوا پست ہما  مورچھل ہے جو شہِ حسن کے آداب کا پر

---

جتنی تھی سب نکل گئی اتنی فقط ہوس رہی  پھینکیے نقدِ جان بھی تجھ پہ سے یار وار وار
کوچہ دلربا کی خاک کرتی ہے سب حباب پاک  دامنِ حرص چاک چاک جامہ خودی کا تار تار

---

کیسے ہوں کارگر وہاں اہلِ وفا کے توڑ جوڑ  اسکے ہیں ربط و ضبط میں جور و جفا کے توڑ جوڑ

---

مجھ کو ہے اسمیں گفتگو کرتا ہے کیوں حجاب تو  ہونے دے یار دو بدو پردا اٹھا کے چھیڑ چھاڑ

---

تو نے اک آن میں اے یار بتائی تجویز  سات پردوں میں جو گردوں نے چھپائی تجویز

---

منظور اسکو ہو جو بلانا ہزار کوس  ہوں مثلِ برق کیا مرا جانا ہزار کوس
میں تھک گیا یہ عشق کی منزل نہ طے ہوئی  ہے اک قدم بھی اب تو اٹھانا ہزار کوس
کس نے مطلوب نہیں کی خواہش  سب کو ہے میرے حسیں کی خواہش
شوق سے در پہ ترے گھس جائے  کس کو ہے یار جبیں کی خواہش
کیا قہر ہوا اور سنو یہ لطف و کرم کے طور سنو  سب کہتے ہیں جسکو جور سنو وہ اسکی عنایت ہے خاص

ذکر جاناں ہی کا اکثر ہے زباں زد اُسکے　　میں یہ کہتا ہوں کہ زاہد کی ہی تقریر عبث
حاشیہ چہرہ گیا مطلوب ید قدرت سے　　مصحفِ رُخ پہ یہ خط کی نہیں تحریر عبث

تیرے گھر بام تلک کاش رسائی ہوجائے　　بخدا مجھ کو تو پھر شوکتِ معراج ہے آج
آبرو بار پہ ہے زلفِ پریشاں مطلوب　　چادرِ کعبہ یہ اُوڑھے ہوے حجاج ہی آج

رمز کو اُسکی نہ پوچھوں گا کہ ٹیڑھی کھیر ہے　　سہل اُسکے ہر کنائے میں نکل آتا ہے پیچ
چڑھ گیا مطلوب تیرے آتشِ دل کا دھواں　　چرخ سے وہ بڑھ کے دیکھیں کس پہ لاتا ہی پیچ

وعدۂ جور و جفا میں بھی وفا درکار ہے　　بیوفا تجھ کو کروں میں ورنہ شیاں کس طرح
مصحفِ رُخ کی تلاوت شیخ جی سے بن چکی　　بوڑھے طوطوں سے پڑھا جاتا ہی قرآں کس طرح

ہے میری آہ نخلِ دلِ شعلہ زن کی شاخ　　جوں برق بنکے چمکے ہی چرخ کہن کی شاخ
باتوں میں شاخسانہ لگاؤ نہ میری جاں　　اس گفتگو سے تیری قلم ہے سخن کی شاخ

حالتِ وجد میں شب رقصِ صنم نے کردی　　ایک ٹھوکر میں مرے دل کی ریاست برباد
اس سبب سے نہیں پروا مرے شکوے کی اسے　　ہجر کی وصل میں ہی ساری شکایت برباد
اتفاقاً ترے کوچے سے جو ناصح گذرا　　عمر بھر کی ہوئی سب اُسکی ریاضت برباد

عشقِ مجاز گر جو حقیقی نہ ہوسکے　　جس جا شجر نہ ہو تو غنیمت سمجھ ارنڈ
جن کے مزاج عشق سے ہوجائیں معتدل　　ایذا نہ دیوے گرمی نہ اُنکو ستائے ٹھنڈ

احب کا عمل رکھتے ہو قایو میں مقرر | بے زر بھی تمھارا ہوا زردار تمھارا
ہیں اشک ترے غم سے خمِ چشم میں لبریز | پی پی کے سدا سیر ہے سرشار تمھارا

---

جو مجھ سے گریزاں ہو وہ کچھ تجھ سے نہیں دور | اے جذبۂ دل اُسکو مرے پاس بُلا لا
بجلی نے تری برق کو بیتاب بنایا | بالے سے خجل ہو گیا مہتاب کا ہالا
برگشتہ جو وہ مردمکِ چشم ہے مجھ سے | مطلوب نظر آتا ہے کچھ دال میں کالا

---

دل وصل میں کھلتا ہے مرا مثلِ گُلِ تر | تو ہجر سے اُس کو نہ بنا ناگُلِ لالا
اک دم میں ابھی آتشِ وحشت کو بجھا دے | بہتر ہے کہ ٹوٹے نہ مرے پانوٗں کا چھالا
اُمید قوی ہے کہ دلی تیری مُرادیں | برلائے گا مطلوب خداوند تعالے

---

نقرئی کاسہ جو یہ بدر بنا پھرتا ہے | حُسن کی تیرے یہ کرتا ہے گدائی مہتاب

---

پھینک دیتی ہے نگہ جنبشِ ابرو دیکھو | تیر چلّے سے نکالے ہو کماں آپ سے آپ
مُہر لگیں آنکھ کا تیری جو کہیں ذکر کروں | بند ہو جائے ابھی میری زباں آپ سے آپ

---

اپنی سی تیری جو صانع نے بنائی صورت | نہ چھپی حُسن کے پردے میں چھپائی صورت
مہر سے میرے یہ کس مُنھ سے مقابل ہو گا | بدر پھرتا ہے لئے اپنی پرائی صورت

---

اُس بُت کی خامشی سے یہ عقدہ کھُلا مجھے | کلمے سے آئے ہیں لبِ شیریں دہن کے چوٹ

---

# نمونۂ کلام طالب

(میجر جلین فیلوز) ز جولین

ہائے طالب دیکھنے کو اُسکی صورت کیلئے مُرغِ دل تڑپے ہے کیسا اُڑکے ملنا چاہیئے

---

ہر رنگ و گُل میں تیری قدرت کھلی ہوئی ہے تصویر تیری یہ ہی خود کیوں چھپا ہوا ہے

---

تو شکل اپنی مجھ کو جب سے دکھا چکا ہے ہے دن کو آہ و نالہ شب گریہ و بُکا ہے
کیا کیا کروں بیاں میں سوزِ دروں کی حالت سینہ ہی سارا بریاں دل بھی جلا پھکا ہے
فرہاد و قیس و وامق پہونچے بمنزلِ عشق ڈھونڈھا ہی جس نے جس کو آخر وہ پا چکا ہے

---

انسان ہوکے آیا چاہے جو فضل کر دے اپنا شفیع عیسے چاہے جو فضل کر دے
اندھے کو آنکھ بخشے گونگے کو دے زباں وہ اُس پہ یقیں جو لایا چاہے سو فضل کر دے

---

# انتخاب دیوان مطلوب

(سنہ ۱۲۸۶ہجری)

عیسی مسیحا ناصری برحق ہے جلوہ نور کا انساں کی صورت سے بنا قدرت سے شعلہ طور کا
یہ جبز و لا ینفک کا نکتہ زندگی نے حل کیا اس عمر کا بڑھنا ہوا گھٹنا شب دیجور کا
ہے عشق کی یہ انتہا مطلوب طالب بن گیا اب میرے آگے کم ہوا رتبہ بہت منصور کا

---

# نمونۂ کلام کرنل جان بیپٹ فیلوز متخلص بہ جان

جاں بعجز و نیاز می دارد
از بزرگاں وسیلہ می دارد

ناشناس ست رمز دانائی
بتو دارد رجا شناسائی

پُر ز عصیان و جُرم ہائے کثیر
دور خوبی کسے بسے تقصیر

یا الٰہی تو مکرمت فرمائے
مہر مارا تو ہوشمند نمائے

تو غفورٌ رحیم و من بدکار
ہر چہ بہتر بود برانم دار

از سر مصرعہ حرفِ نام حقیر
تو علیمے گناہِ من بپذیر

---

کریا کرم کن کہ من کہترم
بیچاں زراہِ خودلے حق سرم

اگر نیکم و گر بدم پُر گناہ
بجز تو کسے نیست دیگر پناہ

چناں کن کہ ہستی سزاوار آں
مکن با من آنساں کہ ہستم چناں

تو غفار ہستی و من بدترم
امید از تو داریم فضل و کرم

بایاں بدار اے خدا یا مرا
کہ دیگر ندانیم غیر از ترا

بدنیا بیچاں تو ایں بندہ را
مکن خوار و زار ایں سرافگندہ را

الٰہی چو بسیار درماندہ ایم
کرم کن کہ بسیار ناخواندہ ایم

گناہاں کہ داریم بیش از شمار
تو از فضل آں جملہ را درگذار

بروزِ قیامت کہ آئندہ است
ازاں روز ایں بندہ ترسندہ است

دراں روز مارا مکن شرمسار
مگرداں زایاں دلم زینہار

# اطالی نسل کے شعراء

| | |
|---|---|
| (۱) کرنل جین بپٹسٹ فیلوز | جاؔن |
| (۲) میجر جولین فیلوز | طاؔلب |
| (۳) سر فلارنس فیلوز | مطلوؔب |

در سایۂ چغد چوں ہُما پیدا نیست چوں درد دل مرا دوا پیدا نیست
بیگانہ فراموشدہ زابنائے جہاں در صحبتِ آں یار و آشنا پیدا نیست

---

ہر صبح نوائے ارغنوں می آید ہر شام شراب لالہ گوں می آید
ہر وقت دگر حال فراسو بینی ہر چیز کہ از خاک بروں می آید

---

ایں خمکدہ را حالِ دگر می بینم از جیب سرو کارِ دگر می بینم
فارغ نشود بہ توبہ ہر گز زگناہ عذرِ گنہ از گنہ بتر می بینم

---

زاہد کہ بظاہر است عابد دلخواہ از مکر و فریب است بباطن گمراہ
بر فعلِ بدش چناں چنیں باید گفت لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللہ

---

## انتخاب کلام جان اسمٹ

جھوم جھوم صحرا پر ابرِ کوہسار آیا تو جنوں مبارک ہو موسمِ بہار آیا

---

مرا کے پنجۂ گل می فریبد | تو با دستِ حنا پاییدہ باشی
نقابے درکشیدی بر رُخِ خویش | بہ محفل شکلِ ما را دیدہ باشی
رُخِ خود را تو خود گردیدہ باشی | چو زلفِ خود بخود پیچیدہ باشی
بوصلت نیز شادی مرگ باشم | چرا بیجا ز من رنجیدہ باشی

---

خواہم کہ تو بیار غزل خواں بدر آئی | از بزمِ سخن گو و سخنداں بدر آئی
تا صبح نہ بربا درود خاطرِ جمعت | در شام چو با زلفِ پریشاں بدر آئی

---

آویختہ ام شانہ صفت رُوے گیسو | اندیشہ مرا نیست از ین و ز سیاہے
من قانع ام از رنگِ رُخِ کاہ رُبائے | از کس نہ گرفتیم منت پرِ کاہے
مارا ز پریشانی خود خاطرِ جمع است | ہرگز نہ کشیم منتِ آں زلف سیاہے
بے لعلِ لبت غنچۂ دل ناتواں شد | جاں را ز پیامِ تو شود درہم وراہے
صد چشمِ عنایت ز تو داریم فراسو | نظارہ میسر چو شود بر سرِ راہے

---

## رُباعیات

اے آمدنت قرار و جانِ دلِ ما | اے شمعِ رخت زیب دہِ محفلِ ما
یک تیغِ نگاہِ تو تمنا دارد | مقتولِ تغافلت دلِ بسملِ ما

---

آں دلبرِ طناز بسنتی پوش است | از دیدنِ او جان و دلم مدہوش است
بر جانِ فراسو تو منہ تقوے را | آں یار پریزاد اگر مینوش است

---

ترا از عالمِ نورستگی یا دست اے ناداں تو چوں بلبل شدی نالاں و عالم غنچہ ساں خنداں

---

بسکہ بدستِ بیم ہوش نمی دارم من پندِ ناصح چہ کند گوش نمی دارم من
ترِ تیغِ تو واگزاشت نماز ہر کہ از خونِ خویشں کرد وضو
پرچۂ دل بجاے نامہ دہم قاصدِ اشک می رود آنسُو
از سرِ عشق لالہ رونہ گزشت داغِ غم از دستِ ایں دل بد خُو
دلِ خود کن فرآسو صاحب صاف جلوہ آراستہ دے او ہر سُو
ہلالِ آسماں یکسو وابروے صنم یکسو چناں باشد کہ واسے یکسو و تیغِ دودم یکسو

---

ہردم از سینہ کشم نالۂ و آہے تازہ گر سوے غیر کند یار نگاہے تازہ
بسکہ خونناب جگر مردمِ چشم آرد او نگاہے چو کند بر سرِ راہے تازہ

---

شنیدہ ام زلبِ بلبل ایں سخن تازہ بہار تازہ و گل تازہ و چمن تازہ
زفیضِ ابرِ بہاری شدہ چمن تازہ نہالِ سرو و سمن تازہ نسترن تازہ
زحالِ زارِ غریباں کجا خبرداری ترا ست انجمن افروز انجمن تازہ
کسے نہ گفت بہ یوسف زگریۂ یعقوب کہ برد باد بوے بوے پیرہن تازہ
بنال زود دلا نیست وقتِ خاموشی کہ عندلیب بہ باغ است نوحہ زن تازہ
من از شاخِ نرگس گرفتیم خامہ نوسیم بہ برگِ گل شوق نامہ

---

دل و جانم ربودی زندہ باشی مرا بے جاں نمودی زندہ باشی
اگر در غم شود ایں جملہ عالم ہمیں گویم کہ تو فرخندہ باشی

زناکامی نہ ریزم فاش اشک از غیرتِ دشمن | نہاں در موے چشم خونفشانم ہست طوفانم
من آں رندم کہ در شورِ قیامت | ہزاراں شور و غوغا میرسانم
چو گریاں دیدہ مارا باغباں گفت | کہ دودِ دل بہ گلہا میرسانم
بُرد آں شوخ ز جاں صبر و قرارم چہ کنم | نکنم چوں دم نے نالۂ زارم چہ کنم
دیدۂ و داغِ دل آشوب قیامت دارد | در شبِ تار ستارہ نہ شمارم چہ کنم

---

نہ نمایم ز عدم قصدِ رسیدن بوجود | دیدہ بر بندم و از خواب گراں برخیزم

---

ہیچ امیدِ شگفتن زلبِ لعلش نیست | صبح از صحنِ چمن چاک گریباں گزرم
سخت تنگ آمدم از قیدِ تعلق ایں جا | شوم آزاد و ازیں بندِ شتاباں گزرم

---

نشاں زنگِ دوئی بر رخِ آئینۂ دل | یا در کعبہ نشیں یا سرِ بت خانہ نشیں
چوں گدایاں پۓ نانے بگدائی مخرام | ساغرِ مے خور و رندی کن و مستانہ نشیں

---

علاجِ سوختگاں کن ز راے سوختگاں | کہ گفتہ اند شد آتش دواے سوختگاں
برنگِ شیشۂ مے آتش از بغل برخاست | بہ بزمِ بادہ کشاں گشت جاے سوختگاں
گہے بگریہ دگاہے بہ خندہ می سازم | خیالِ روے تو باشد ہواے سوختگاں

---

ہر چہ ساماں پیشِ خود داری بدُہ دلدار را | در محبت بے سر و ساماں می باید شدن
بستہ کن دل را بزلفِ کافرِ عاشق کشی | بند چوں در رشتۂ ایماں می باید شدن

---

بگوشِ او برسد گر کلام رنگینم    میانِ باغ نہ بلبل کشد ترانهٔ خویش

---

بجاں رسید وبجاناں نہ شد رسیدنِ دل    بماں چکیدنِ اشک ست وہم طپیدنِ دل
بہ پوششِ دیدہ ہا ظاہر نگرد بحضرتِ عشق    کہ سجدہ ہست وراں جا بسر خمیدنِ دل
زجیبِ فکر سرِ خود بروں نمی آرد    بدید غنچہ مگر پیرہن دریدنِ دل
فراسو آہ بہ ہجرِ تو سوزہا دارد    گہے چو شمع بیا بہر حال دیدنِ دل

---

مدام گرد بتِ گلعذار می گردم    فتادہ ایم ولے سایہ وار می گردم
بہ ہیں ہواے سرِ من کہ گرد خانهٔ دوست    چو گرد باد بصد اضطرار می گردم
دلِ چو پارهٔ سیماب در بغل دارم    کہ اشک بار چو ابرِ بہار می گردم
خریدارش شوم با صد دل و جاں    اگر او را سرِ بازار بینم
نہ برخیزم بہ محشر ہم فراسو    گر او را ہمرہِ اغیار بینم

---

زفیضم گلستاں شدہ دشتہا    مژه ہمچو ابرِ کرم داشتم
برفتم فراسو و گفتم دعا    سبک عزمِ ملکِ عدم داشتم

---

در محفلِ خویش بے تو ساقی    از چشمِ پُر آب جام دارم
آزردہ مشو زمستیم ہیچ    در دستِ دگر زمام دارم
غائب مشو زچشمِ من اے نورِ دیدہ ام    من بر بیاضِ دیدہ شبیہت کشیدہ ام
جانم بیا کہ جاں بلبم دل طپیدہ ام    صد بار دیدہ ام وہنوز نہ دیدہ ام
گرد چوں موے مرا سیہ بختی    کاکلش را بلاے خود دیدم

به جلوهٔ نازِ تو بزمِ چمن برافروزد   چراغِ چشمِ گُل یاسمن برافروزد

---

چشمِ فتّانِ تو صد فتنه اگر انگیزد   نیست عاشق که ز نظارهٔ تو پرهیزد

---

بغض از دل چو بدر رفت وفا پیدا شد   زنگ از آئینه گم گشت صفا پیدا شد
من ندانم چه فسون غیر به گوشش بدمید   کز دلِ یار وفا رفت و جفا پیدا شد

---

مرا اندیشه می آید ز رنجِ ساعدِ نازک   به آزارِ دلِ ما در پئے آزاری باشد
نماند چون پریشانی دل و جانِ مرا باکے   دلم آشفته تر از طرّهٔ طرّار می باشد

---

دولت آن نیست که او را نرسد بیم زوال   عوضِ گنج مرا خلوتِ جانان باید
ناله ها می کنم و گریه بسے می آید   چه کنم در دلِ من یاد کسے می آید

---

بر درِ کعبه و بُت خانه مقید نه شوم   عشق هرگز طلبِ سبحه و زُنّار نه کرد

---

خلعتِ مهرت چه بر قدِ دلِ ما خوشنماست   در رُخِ ما هر زمان موجود سیمائے دگر
صد امیدِ ما بدستِ نا اُمیدی شد اسیر   گریه ام در آستین است از تمنائے دگر
آرزوئے صد داری بر روش افتاده باش   میرسی از خاکساری ها به بالائے دگر
عاشقاں را در قیامت بر جمالش کار نیست   دیدهٔ عاشق نمی بیند تماشائے دگر

---

دلم کنی چو بُتِ سنگدل تو خانهٔ خویش   کنم چو سنگِ حرم سنگ آستانهٔ خویش

# انتخاب کلام کپتان توقیر(گوالیار)

## مرثیہ

اُمت کے لیے آپ نے جان اپنی گنوائی
اے حضرت عیسیٰ
کانٹوں کا رکھا تاج شریروں نے ستایا
ٹھٹھوں میں اُڑایا
پوشاک بھی اک قرمزی رنگت کی پنھائی
اے حضرت عیسیٰ
پاس آپ کے جو ہے درِ جنت کی بھی کنجی
اسپچے مرے منجی
دیجیے مجھے آکر تپِ عصیاں سے رہائی
اے حضرت عیسیٰ

---

دلا ہم پوچھتے ہیں حضرت عیسے کو کیا کہیے
طریقت میں بشر کہیے حقیقت میں خدا کہیے
روا ہے کشورِ کونین کا فرمانروا کہیے
مہِ چرخِ کرم شاہنشہِ ارض و سما کہیے
جبیں کو چاند کہیے رُخ کو خورشیدِ ضیا کہیے
قدم کی خاک کو اکسیر کہیے کیمیا کہیے
پئے طفلاں وہ اسمِ پاک تعویذِ دعا کہیے
جوانوں کی سپر کہیے ضعیفوں کا عصا کہیے
یہ فیضِ نام ہے بیمار جس سے پاتے ہیں صحت
دعا کہیے دوا کہیے دوا کیسی شفا کہیے

دل رہِ عشق میں جانا نہ سرِ شام کہیں
مار ڈالے گی تجھے زلفِ سیہ فام کہیں

روز و شب اپنی یہ اوقات بسر کرتا ہے
زلف و عارض ہی ہیں دل صبح کہیں شام کہیں

دل بخاراتِ جنوں سے تجھے ہذیان تو ہوا
پر تپِ عشق میں ہو جائے نہ سرسام کہیں

کہہ دیا ہے تجھے ہم نے کہ یہ ہے صید افگن
طائرِ دل ہمیں مت دیجیو الزام کہیں

مردمانِ چشم سنائی نہیں کرنا ہے ضرور
طفلِ اشک ہو دیں مرے تا کہ نہ بدنام کہیں

ہے خطر خام طمع خاک کی یہ چوری چوری
شاخِ مژگاں سے نہ توڑیں ثمرِ خام کہیں

ایسی نزدیک ہے عارض سے وہ کاکل اُسکی
کیا نہیں تم نے سنا روم کہیں شام کہیں

ناتواں دل جو چلا بیٹھتے اُٹھتے یہ اسیر
آہ کب پہونچے گا اس حال سے ناکام کہیں

بن رشکِ قمر کس کو خوش آوے شبِ مہتاب
ہر چند اگر چاند لگا دے شبِ مہتاب

خورشید نمط دیکھے جو عارض ترے تاباں
مہوش تجھے پھر منہ نہ لگا دے شبِ مہتاب

گل چاک کرے پیرہن اپنا یہ کتاں وار
تو چادرِ شبنم نہ بنا وے شبِ مہتاب

وہ رشکِ گل آتا ہے چمن میں کوئی کہدو
جھاڑو دے صبا فرش بچھا دے شبِ مہتاب

گلدستہ زر عقدِ ثریا کا بنایا
اب دیکھیے کیا گل نہ کھلا دے شبِ مہتاب

زخمی ہے اسیر آہ یہ دل زلف کا مارا
وہ سانپ کہیں مار نہ جاوے شبِ مہتاب

ہے سرِ مژگاں جو میرے اشکِ پُرنم کی گرہ
مردماں یوں خار پر ٹھہرے ہی شبنم کی گرہ

سے برس گانٹھ آج دیکھے چشم کے گھر مردماں
دے کلاوہ میں مژہ کی اشک پُرنم کی گرہ

تم کو ہو چشمو خوشی سے ہے ہم نے طفلِ اشک کی
عمر میں سے دیدہ و دانستہ اک کم کی گرہ

یہ دل صد چاک میرا ہاتھ سے شانہ کے کیا
کھول سکتا ہی اسیر اُس زلف پر خم کی گرہ

ہوے ہیں طفل اشک چشم ترا بتر خدا حافظ  رکھے ہیں آب یہ مژگاں کے خنجر پہ خدا حافظ
نہ ٹوٹے طائر مژگان کا شہپر خدا حافظ  نظر آتا ہے دام آسا خط مسطر خدا حافظ
حذر کیونکر نہ آوے نہ جبیں کے خال ابرو سے  کہ نکلا ہے دلا دنبالہ دار اختر خدا حافظ
نہیں ہے داغ دل وہ شعلہ رو ہوتا ہی چشمک زن  جو بھڑکے دامن مژگاں سے یہ اخگر خدا حافظ
نہیں ہے ایک تو جوش جنوں سے خون رگ جاں میں  لگاتا ہی دلا تو آہ کا نشتر خدا حافظ

اسیر اُس شعلہ رو کی چاہ میں سیماب ساں میرا
بہت بیتاب ہے اب یہ دل مضطر خدا حافظ

آوے وہ شمع رو جو مرے شب مکاں تلک  پروانہ ساں نثار کروں اپنی جاں تلک
سرکش ہے دختِ رز کوئی کہدے کہ مغبچے  لاویں کشاں کشاں اسے اب میکشاں تلک
مثل زبان خامہ قلم کیجیے زباں  لاؤں جو حرف شکوہ کبھی میں زباں تلک

ہم ہیں اسیر سلسلۂ پیر عشق سے
موقوف قیس کے نہیں کچھ خانداں تلک

ثمر ہیں لخت دل وراشک خوں ہیں اشک گل کلیاں  ہماری شاخ مژگاں اب تو بارے پھولیاں پھلیاں
چمن میں نرگس شہلا کی آنکھیں دیکھ کر تجھ کو  گئیں کھل جونہی تو نے اپنی آنکھیں اشک سے ملیاں
کبھو بنگلے میں آ کر چشم کے بیٹھو کہ عاشق نے  بچھائیں توڑ کر شاخ مژہ سے اشک کی کلیاں

اسیر اب یہ مثل کیوں نہو یکدست دل میرا
کہ جس دل پر دلاور کے مژہ کی برچھیاں چلیاں

ہے سر بسر جفا جو لکھے موبمو قلم  اوصاف زلف گو کہ ہوے مشکبو قلم
جو سرنوشت ہے نہیں مٹتی کسی طرح  کرتی تھی آج لوح سے یہ گفتگو قلم

لکھے اسیر یہ خط گلزار سے نہ کیوں
اوصاف خط یار بصد آرزو قلم

مضمون باندھنے میں تو اب تک ہے فرد اسیر
یعنی نصیر حضرتِ استاد کی طرح

کھوئے چمن میں جا کے جو وہ گلعذار بند
کھل جائے چشمِ غنچہ اگر ہو ہزار بند

کس شکل سے ہے میری بھلا چشمِ زار بند
دیکھا بھی ہے کسی نے کہیں آبشار بند

تیغِ ہلال سے نہ ڈرا مجھ کو اے سپہر
کردے نہ کوئی سیف باں اُسکی دھار بند

باندھا ہے آج صید فگن تو نے کوئی صید
تر ہے جو خونِ صید میں تیرا شکار بند

لیل و نہار تیرے تصور میں سادہ رو
آئینہ ساں ہے وا یہ نہیں چشمِ زار بند

اے مرغِ دل کرے نہ کہیں دام زلف میں
صیادِ حسن آج تجھے مار مار بند

خانہ میں چشم کے نہیں لختِ جگر اسیر
یہ طفلِ اشک کے ہیں کبوتر نگار بند

سنگدل کیوں نہ لکھیں ہم تجھے مرمر کاغذ
آہ کیا چھاتی پہ لے جائیگا دھر کر کاغذ

آبِ زر سے تجھے لکھتا بُتِ زرگر کاغذ
کیا کریں ہم کہ نہ زر ہے نہ میسر کاغذ

تجھ کو کس چشم پہ لکھے کوئی کاغذ یہ دید
اور پھر جائے کوئی کاہے کو لے کر کاغذ

ٹکڑے قاصد کے کرے گھر میں بُلا کر اپنے
اور پھکوا دے وہیں پھاڑ کے باہر کاغذ

یک قلم اس میں نہ کیوں طائرِ مضموں ہو اسیر
دام آسا ہے یہی رشتۂ مسطر کاغذ

چشم آئینۂ دل وا ہے ملا یار نظر
سادہ رو کیا تجھے لگ جائیگی کیا زار نظر

جب ہوا قاعدۂ عشق سے مجنوں واقف
صفحۂ دشت پہ آیا الفِ خار نظر

نذرِ دل کرتے ہم اُس بُت کو پہ کیا کیجئے
پھر نہ آیا کبھی ہم کو وہ دل آزار نظر

کچھ یہ طوفان نیا لائیگی شاید کہ اسیر
بے طرح آئے ہے یہ دیدۂ خونبار نظر

بیل بستِ چرخ کی اب ہے یہی تدبیر شرط
کہکشاں سے اسکو کرنی ہے دلا زنجیر شرط

غور سے دیکھا جو ہم نے کھینچا شکلِ حباب
خاک ہے بحرِ جہاں میں نقشِ تعمیر شرط

بزمِ محروماں میں شب کو سرکشی کرتی تھی شمع
اس سبب رکھنا ہے اُسکا سر تہِ گلگیر شرط

آہ سے تاثیر تو اب اُٹھ گئی ہے ہائے اسیر
پر ہمیں کرنا پڑا ہے نالۂ شبگیر شرط

نکالی وضع سادی نالم تصویر کیا باعث — کرے وہ ڈرا جھگڑے پہنے نہیں زنجیر کیا باعث
جنوں ہم سے ہوئی کیا اسقدر تقصیر کیا باعث — جو ہوتا ہے ہمارا تو گریباں گیر کیا باعث
لب دیوار بام آیا جو شب وہ مہ جبیں اٹھ کر — ہمارے نالے نے کی بے تکی تاثیر کیا باعث
نہ تھی اسکو ہوائے حلقۂ فتراک گر تیری — تو کیوں ہے پنجۂ مژگاں میں دل نخچیر کیا باعث

اسیر اس بحر الفت میں نہیں گر آشنا کوئی
تو کیوں موج رواں ہے صورت زنجیر کیا باعث

ہے یاد کس کو طالب دیدار کا علاج — جانے ہے تو ہی نرگس بیمار کا علاج
جنبش اسے ذرا بھی نہیں بے عصائے آہ — اچھا کیا طبیب دل زار کا علاج
پر باندھ کر رکھا جو قفس میں کیا یہ خوب — صیاد تو نے مرغ گرفتار کا علاج
پوچھی طبیب سے جو تپ عشق کی دوا — کہنے لگا نہیں ہے اس آزار کا علاج

تھمتے نہیں ہیں قطرۂ اشک ایک پل اسیر
کس شکل سے ہو دیدۂ خونبار کا علاج

جا نہ تو دامن کشاں سوئے گلستان گل — ورنہ کریگا وہیں چاک گریبان گل
چاہیئے تعمیر کیا مرقد عشاق پر — بس ہے یہ خیمہ سیاہ دود چراغان گل
بزم میں رندوں کی رات جو نہی گئے شیخ جی — جام تھا مینا تھا اور رشک گلستان گل
داغ ہی چیچک کا کب ہم سے مکرتا ہے کیوں — کھا یا کسی پر یہ ہے تو نے مری جان گل

اس گل خوبی بغیر آنکھوں میں میرے اسیر
باغ ہے زندان نمط، زخم نمایان گل

اس وخت لب نے کیا ستم ایجاد کی طرح — شیشے ہی میں لیے ہے پری زاد کی طرح
یہ آہ شکل تیشہ ترے پاس ہے بھلا — دل کر تو شیر دیکھے تو فرہاد کی طرح
تیر نگہ سے آہوئے دل کو کیا ہے صید — بے دید تیری چشم نے صیاد کی طرح

فراق یار را اے چرخ پُر کیں — پے قتلم ہمسر چنگیز کردی
چگویم با تو اے آہ شرربار — تنم را غیرت کگریز کردی
من نمی گویم کہ مارا دادۂ دشنام ہا — گوہر خوش آب از دُرج دہاں انداختے
از خرام عمزہ و رفتار با ناز و ادا — زلزلہ در ہستیٔ کون و مکاں انداختے

---

عاشق بے سر و سامان تو اے مایۂ ناز — نیست آگاہ ز درد دل و سوز جگری
نگاہ ناز بر حاسد فگندی — حیا دشمن بکار من چہ پر کردی
شکستی شیشۂ صہبائے عیشم — بگو اے سر گار من چہ کردی
چو ہست حضرت عیسیٰ شفیعت اے فطرت — بدل چہ باک ز روز شمار می داری

---

# انتخاب کلام اسیر

شمع فانوس میں در پردہ جلے ہے دیکھو — شعلۂ آہ نکالے ہے جگر سے باہر

---

ہم اس آئینہ رو کے ہجر میں یوں زیست کرتے ہیں — کہ سکتے کی سی حالت ہے نہ جیتے ہیں نہ مرتے ہیں

---

جو دیکھے مہر درخشاں بنگاہ تیرے ہاتھ — تو دو دہیں چھم سے اے رشک ماہ تیرے ہاتھ
کہے یہ کون ہی تجھ کو ہی چاہ تیرے ہاتھ — ہمارے ہاتھ ہے یہ اور نباہ تیرے ہاتھ
نہ کیوں ملوں کف افسوس رشک سے شانہ — رہے ہے یار کی زلف سیاہ تیرے ہاتھ
کہوں میں جاکے بھلا کس سے ہو گیا میرا — خراب خانۂ دل کجکلاہ تیرے ہاتھ
فقط نہ میں ہی اسیر آہ تیرے ہاتھوں ہوں — بھرے ہیں سیکڑوں یاں دادخواہ تیرے ہاتھ

بیا در محفل رنداں بکش جام مے گلگوں — خوز غم زاہدا گر ہست ایام صیام تو
چہ ہیم از طوف دیر و دیدن روے بت زیبا — گذشتم زاہدا از مسجد دار السّلام تو
براہ عشق گر بیش از فنا خود را فنا سازی — بماند تا قیامت فطرتا مشہور نام تو
غیرت ماہ چو حسن بت بے پیر شدہ — دیدۂ مہر مبیں دیدۂ تصویر شدہ

---

لب ہا پُر از شکایت بیداد کردۂ — ما رے بگو کہ تازہ چہ ایجاد کردۂ

---

آئینہ ساں ز نور تو دل برق تاب شد — زاں ساعتے کہ زنگ جدائی زدودۂ
برباد رفت عمر تو فطرت بخواب خوش — بیدار شو کنوں چہ بغفلت غنودۂ
اے آہ چوں بسینہ نگردد دلم کباب — ترتیب از تو یافتہ دکان تازۂ
فطرت بعشق آں صنم غیرت بتاں — برخود گزیدہ مذہب و ایمان تازۂ

---

حیف است با وجود گہر ہاے چشم من — تزئین گوش از در شہوار کردۂ
صد آفریں کہ کوچۂ دلدار فطرتا — رشک ارم ز دیدۂ خونبار کردۂ

---

نیست آگہ ز پریشانیٔ حال عاشق — جگر سوختہ و چشم گہر بارش دہ
گریۂ و زاری و بیتابی و شور سینہ — نالۂ و آہ و غم و رنج و دل زارش دہ

---

چوں خیال تو فراموش شود از دل ما — جلوۂ نازگہ ہر لحظہ نظر می آئی
جام زریں بکف و شیشہ نہاں در پہلو — چشم بد دور کہ سرمست دگر می آئی
نہ تنہا گرمیٔ بازار تو شد — ز جلوہ آتشم ہم تیز کردی

کارے چناں نشد کہ بکار آمدے مرا — عمرے شدہ دریغ بہ لہو و لعب تلف

ز تو آباد شد ویرانۂ دل — مرو بیروں ازیں کاشانۂ دل

من آں مستم کہ ساقیٔ ازل ریخت — مۓ عشق تو در پیمانۂ دل

بحمد اللہ کہ شد با کعبہ ہمسر — ز تو اے لعبتم بتخانۂ دل

جز نامِ تو من وردِ زباں نام ندارم — غیر از تو ز خوباں جہاں کام ندارم

من مست مۓ حسنِ بتانیم کہ ساقی — ہیچ از تو تمنائے مے و جام ندارم

---

آوردہ ام ازاں گہر اشک پیش تو — در آب چوں براز دُرِ شہوار دیدہ ام

---

آں کشاورزم کہ دایم در زمین سنگلاخ — بہر کشتِ ہر سخنور تخم مضموں افگنم

---

## در صنعت منقلب

دلبرِ عیّار من یار وفادار من — یار وفادار من دلبر عیّار من

دیدۂ خونبارِ من کانِ بدخشاں شدہ — کانِ بدخشاں شدہ دیدۂ خونبار من

ساقیِ سرشارِ من جامِ صبوحی نداد — جامِ صبوحی نداد ساقیِ سرشار من

لعلِ شکربارِ من چشمۂ آب بقا — چشمۂ آب بقا لعلِ شکربار من

خنجرِ خونخوار من قتل جہاں میکند — قتل جہاں میکند خنجر خونخوار من

---

فزوں صد چند از آب حیات است — نگارِ من لب جاں پرورِ تو

دلبری جاں پروری عاشق نوازی خاطر — غمزۂ و ناز و ادا و عشوہ خانہ زاد تو

---

شد رہا فطرت اسیر ہر چمن | تو بفصل گل گرفتاری ہنوز
بسان پارۂ اخگر سرشک گرم مریزد | مزا برائے خدا چشم اشکبار مسوز

---

جلوۂ بنمود و شد در پردہ آں پردہ نشیں | دل زدستم رفت و من محو تماشایم ہنوز
بارہا فطرت نمودم عرضِ حال | مہرباں تا ہم نشد یارم ہنوز
چوں شدی درکلبۂ احزان ما رونق فزا | خاک رخویش را کردی بعالم سرفراز
غم دلدار غمگسارم بس | اے فلک یاد یار یارم بس
مونس و غمگسار تنہائی | دل ناشاد و سوگوارم بس
تیر ناز صنم سہے گوید | دل فطرت پے شکارم بس
کف پائے تو اے دلبر نہے نور و ضیا دارد | کہ ماہ و مہر تاباں ہم نمی زیبد بپا سنگش
بود چوں نام تو غفار مطلق | چساں ترسم ز نار و از عذابش

---

ہمی خواہی اگر فطرت حضوری | بیا و ہر زماں مے نوش مے نوش
شد چو از روزِ ازل حرفِ نوشتِ ما غلط | زیں جہت املائے ما گردید و ہم انشا غلط

---

از زد و کوب کہ در محفل رنداں گشتہ | در جہاں گشت فزوں عزت و جاہ واعظ
میکند شام و سحر خلق خدا را گمراہ | خوب دیدم کہ ہمیں ست گناہ واعظ

---

از نرمی گفتار تو و ز گرمی رفتار تو | خندانست ساغر یک طرف گریانست مینا یک طرف

---

مضراب غم کہ زخمہ زن چنگ سینہ شد | آمد صدائے درونِ دل چوں صدائے دف

درون سینہ بیک دم دلم دونیم شدہ صفائے خنجر مژگان یار باید دید

---

زہرزہ گردی و بیہودگی دل فطرت مرا ز صحبت آن گرچہ عار می آید
بوقت بد پسر ناخلف زر ناقص بگفتہ اند بزرگان بکار می آید

---

گہ از خیال وصل دلم میشود خموش گاہے ز درد ہجر تو فریاد می کند

---

خواہم کہ رفع غم کنم از بادہ چرخ دوں خون دلم بجائے مے ناب می دہد
ہر کس کہ بحر حسن ترا می کند نظر کشتی عقل خویش بگرداب می دہد

---

چوں کفر دلم مائل اسلام نہ گردید از روز ازل چونکہ پرستار بتاں بود
ز بد خواہ در دل کدورت مدار کہ آئینہ را تیرہ سازد غبار
بکش نفس امارۂ خویش را کہ آزو ہوائیش نیاید بکار
سبک تر گذر زیں سپنجی سرائے کہ در دجلہ مانند خر بار دار
بہ گلزار دنیا دل خود مبند کہ ایں باغ را نہ ثبات و قرار
بگفتم ہمہ لایق گفتنی ازیں بیش فطرت ترا اختیار

---

کار من کردی و در کار ی ہنوز ہرچہ در دل داشتی داری ہنوز
گرچہ صد جور و تعدی کردۂ باز آ باز آ کہ دلداری ہنوز
در جگر زخمہ نہانے داشتم پس چرا بر ما ستم آری ہنوز
آتش عشقم جسم زارت سوختہ وائے بر غفلت کہ غمخواری ہنوز

بس قافلۂ عمر سبکرو ست کہ فطرتؔ　　مسموع نہ کردد بکس آواز درا ہیچ

---

از رہِ لطف و کرم بر حالِ فطرتؔ کن نظر　　زانکہ می آید بکویت خاک بر سر ہر صباح

---

دیدیم چشم یار سپید و سیاہ و سرخ　　در حالتِ خمار سپید و سیاہ و سرخ
ریزم جواہر از غم ہجر تو اے صنم　　از چشمِ اشکبار سپید و سیاہ و سرخ
در آئینہ زعکس رخ و زلف عنبریں　　پیدا شدہ شرار سپید و سیاہ و سرخ

---

در دہر دست طالع آنکس کہ چو فطرتؔ　　دست طلب خویش ز داماں تو بر زد
از زلف برخ نقاب کردند　　خورشید تہِ سحاب کردند
در ساغر دل زگرم جوشی　　یک قطرہ ز آفتاب کردند
ظلم و ستم و جفائے خود را　　امروز خود ش حساب کردند
در بحر فنا بقائے ہستی　　افسوس کہ چوں حباب کردند
دیدند چو اضطراب فطرتؔ　　تسکین دلش بہ آب کردند
فطرتؔ زصدق ہر کہ سر خویش را نہاد　　بر آستان یار سر خود فراز کرد
فدائے تو ہمی سازد دل و جاں　　کہ مسکیں ہیچ مقدورے ندارد
مشو شاکی زبے پروائیِ او　　سلیماں الفتِ مورے ندارد
خدارا وصل جاناں رو بنما　　کہ تاب ہجر مہجورے ندارد
شوق دیدار تو اے نور تجلی از بس　　مثل آئینہ بہر خانہ مرا حیراں کرد
سجدۂ شکر بہر لحظہ ادا چوں نہ کنم　　خالق الخلق ترا رشک پری انساں کرد
ایں منزل عشق سطے نہ گردد　　تا مثل تو راہبر نہ باشد

بکن آئینۂ دل را مصفا — اگر داری ز عکسِ یار مطلب
بشیریں ہست ما را ہمچو فرہاد — فقط از کندنِ کہسار مطلب
صبا گر عقدۂ زلفش کشاید — بر آید فطرت از ہر تار مطلب
قیاس کن کہ چہ خوش گفت عاشق اے فطرت — چو خاک خاک شدن بہ تہ کمال منت
ز کویم قاتلم دامن کشاں رفت — نمیدانم کہ چوں آمد چساں رفت
عزم رفتن صنما چونکہ ز بزمم کردی — شور آہے ز دلِ مومن و ترسا برخاست
از چناں از غم ہجر تو بسر غلطیدم — کہ ز بیتابیٔ من تاب ز دلہا برخاست
دردا کہ پیام ما رساند — چوں پیک صبا ترا گذر نیست
اندیشہ بکن ز یاربِ ما — انگار کہ خالی از شرر نیست
فطرت کہ بمنزلت رساند — غیر از دلِ تو کہ راہبر نیست

---

در دلم عکس روئے خود پیکر — کہ در آئینہ ایں صفائی نیست
چوں پیام دل شیدا نہ رساند جانم — کہ در آفاق دگر نامہ برے پیدا نیست
بہر آمرزش عصیاں بجہاں اے فطرت — جز درِ حضرتِ عیسیٰ دگرے پیدا نیست

---

صد سنگ مذلت بسر شیشۂ ناموس — از ولولۂ عشق تو رسوائے تو انداخت

---

در دل سنگیں دلدار، اے دل نمیگردد اثر — محض بے جا آہ سرد و گریۂ خونیں عبث

---

زاں روز سر خویش بہ تیغ تو سپردم — نقاش ازل کرد چو ابروے ترا کج

---

بیک گردش نمی دانم که چشمت | چه گردش داده چرخ چنبری را
غرور حسن در دل بسکه داری | نهی زین کج کلاه سروری را
جهانے را بعشوه می فریبے | زکے آموختی جادوگری را
فروغ شمع روئے یار فطرت | به رشک انداخت مهر خاوری را
ساقی مرا ز میکدهٔ خویش کن عطا | جام بلور بهر صبوحی پر از شراب

---

بشورشے که ز چشم سرشک می ریزد | بدین روش نه کند موج اضطراب در آب
صفائ آبلهٔ سینه ام اگر بیند | عزیق لجهٔ حیرت شود حباب در آب
بوقت غسل بت رشک ماه می سازد | بسان بنده قدمبوس آفتاب در آب

---

تکلیف اے طبیب مرا بیش ازین مده | دارد مریض هجر ز وصلش شفا طلب

---

تاب و توان و عقل و دل و دین که داشتم | در راهِ عشق اینهمه بر باد شد نصیب
دشمن جانی مرا گشته حبیب | وائے طالع وائے قسمت و نصیب
تیز تر شد آتش شوقم بدل | وعدهٔ وصلش شده چون عنقریب
از فروغ شمع روے گلبدن | سوخته پروانه آسا عندلیب

---

نه از بلبل نه از گلزار مطلب | مرا ز سیر باغ یار مطلب
شود گر طالع ناساز سازم | به یارِ خود کنم اظهارِ مطلب
نهم چون سر به پیش خنجر او | که هست از ابروے خمدار مطلب
نحیف و زار زین گشتم که دارد | دلم با نرگس بیمار مطلب

اے شاہ دادگستر از تو عجب نباشد　　از لطفِ خود نوازی گر فطرتِ گدا را

---

از میکشی بجنلد برین نادوم نیاز　　زاہد ترا چہ عنم زحلال وحرام ما

---

یارم بخود چہ جلوۂ خود را نمودہ　　ترسا یہود ومومن وآتش پرست را

---

تلمیذم ابر نیست فقط در گریستن　　حاصل نمودہ برق زمن اضطراب را

---

زاں ساعتے کہ کردۂ آغوش من تہی　　بہر سکوں بس است سرم در کنارِ ما
سیماب ساں قرار ندارد بتا زغم　　از فرطِ اضطراب دلِ بیقرار ما

---

ہوشیاری گر ہمی خواہی زسرشاری دلا　　از شرابِ شوق اولبریز کن پیمانہ را

---

مغزِ من از نصیحتِ بیہودہ بس مخور　　ناصح ترا چہ کار ازیں خوب وزشت ما

---

چوں نکردم سرخرو در چشم ہمچشمان خود　　دیدۂ خونبار دادہ خامۂ رنگیں مرا

---

واقف نہ درد ورنج نبودم بزیر چرخ　　کردعشق تو بنالۂ وافغانم آشنا
ندیدہ کس چنیں رشک پری را　　کند بندہ بتان آذری را
بحسنِ تو کہ آب ورنگ دادہ　　گل روے تو باغ دلبری را
خرامِ نازِ تو اے سرو سرکش　　زپا انداختہ کبک دری را

ولہ

بخشی ہی گو اُسنے تجھے اے حورِ جنت بے غمی
کرتی نہیں اس کبر سے عاشق کی تو کچھ ہمدمی
تجھ پر جو ہم ہوں مبتلا کس چیز کی ہے یاں کمی
ہے قدرتِ حق جلوہ گر از مشتِ خاکِ آدمی

ہر ذرہ را پنہاں بود خورشید تاباں در بغل

فرماں سے ہوا ہر ذرا مقدور کیا انسان کا
جن و پری حور و ملک ارشاد لاتے ہیں بجا
میں سرکشی کیونکر کروں اے ہمدمو کہتے ہو کیا
از حکم چشمِ مست او کس سر نتابد گو ئیا

دارد نگاہِ نازِ او مہرِ سلیماں در بغل

ولہ

رکھے حرام یہ نیت جہاں میں جب قاضی
حلال خوک کو سمجھے بہر نمط مفتی
جلائیں بادہ کے پینے پہ زاہد اپنا جی
مدام کیوں نہ کریں رند آستاں بوسی

حرم ہے شیخ مشیخت مآب کے گھر میں

---

## انتخاب کلام فارسی

خوب کردی گر نہ رفتی درمیانِ بزمِ او
قدر و منزل در صفِ گل نیست برگِ کاہ را

---

خرمنِ ہستیٔ خود را فطرتا محفوظ دار
چونکہ برقِ مہر رویش سوختہ انبار ہا

---

از پردہ ہاے سینہ و سوزِ درونِ ما
مطرب بحیرتم کہ خبر داد چنگ را
تشبیہ می دہند بہ لعلِ یمن بہ بیں
فطرت چہ نسبتے بلبِ یار سنگ را
چرخ میدار دایں لباس کبود
از غم و درد سوگواریِ ما
ہاں تارِ نگاہِ صنم و سوزنِ مژگاں
باید دلِ صد چاک مرا بخیہ گری را

کیا یہ احوال نہیں تجھ کو ستمگر معلوم    اے کہ پرسی خبر از حالِ قتیلِ مظلوم

دیدہ باشی تن بے سر سرِ راہے گاہے

## تخمیس غزل رنگین

سنو ماجرا ایک دن کا پریرو    مجھے ساتھ لے کر چلا سیرِ گل کو

شفیق اتم ہی دلا یا کے اُس کو    کہا میں نے مجھ کو غلامی میں لے تو

مرے ہونے سے تجھ کو آرام ہوگا

حقیقت جو تھی اس گرفتار دل کی    مفصل بیاں روبرو اُسکے کر دی

سر مو رہی کچھ نہ جسوقت باقی    تو جھنجھلا کے بولا نہ بک اتنا واہی

ابے چل مرا تجھ سے کیا کام ہوگا

ہوا سُن کے یہ بات فطرت جو غمگیں    سرِ لطف آکر ستمگار وو ہیں

لگا کہنے ہنس ہنس کے از بہرِ تسکیں    نہ کر عشق میرا کہا مان رنگیں

خدا جانے کیا اسکا انجام ہوگا

## تخمیس غزل جنوں

دشت میں پھرتے ہی پھرتے آج مجنوں مر گیا    سر کو پتھر سے رہا فرہاد اپنے پھوڑتا

شرح اُن سوداز دوں کی اب کروں میں تا کجا    خاکساروں سے موافق کب ہے دنیا کی ہوا

راہ میں تیری گئے جوں نقشِ پا برباد ہم

---

## مخمس

تو ہی ذرا چشم برسنے پہ آ    اشک کے قطرات سے اپنے بجھا

دیکھ تنِ زار کو آتش لگا    شعلۂ آہ دل سوزاں مرا

دود ہوا اور ہوا ہو گیا

فراق تیرے میں اے ستمگر گذر رہا ہے جو کچھ کہ ہم پر
سُنائیں کس کو یہ حال جا کر فقط کرم پر ترے نظر ہے

سرکشی کی نہ رہی تاب کسی سرکش میں — چھاؤنی یار کے کوچے میں جو ہم چھا بیٹھے
جی میں آتا ہے کہ ہستی سے اُٹھا کر دل کو — کیجئے ذکر کچھ اس کا کہیں تنہا بیٹھے

---

سے سر سے وہ ہے تا بقدم نور کا شعلہ — آئینہ تاباں سے بھی شفاف وہ تن ہی
جاروب کشی کرتے ہیں جس کوچہ کی شاہاں — سچ پوچھو تو وہ کوچہ ہی فطرت کا وطن ہی

---

آتا ہے نظر دیدۂ نم تیرے سبب سے — دریا میں ہر اک ندی میں ہر ڈہر میں پانی
یوں اشک بھرے رہتے ہیں چشموں میں ہماری — لبریز ہو جس طرح کسی نہر میں پانی
فطرت کو ملا قندِ لبِ یار کا شربت — حاسد سے کہو پیوے ملا زہر میں پانی

---

## تخمیس غزل حافظ

مطرب امسیکنی بہانہ ہنوز — نہ سرائیدہ ترانہ ہنوز
می کشم آہ عاشقانہ ہنوز — مستم از بادۂ شبانہ ہنوز
ساقیِ ما نرفت خانہ ہنوز

بحرِ الفت میں مار کر ڈبکی — تا بمقدور ہم نے نہ ڈھونڈھی
نہ لگی ہاتھ ایک بھی سیپی — درِ دریاے عشق می طلبی
جان نیاورد درمیانہ ہنوز

## تخمیس غزل قتیلؔ

روز و شب رہتا ہے کس واسطے فطرت مغموم — ہو گئی مہر و وفا دہر سے بالکل معدوم

ظُلم جس وقت قاتل تیغ خوں آشام کرتا ہے
کسی کی پھر نہیں سُنتا ہے قتلِ عام کرتا ہی

جو کچھ جور و جفا تجھ پر وہ صبح و شام کرتا ہے
دلا کیا غم ہے وہ اپنا جہاں میں نام کرتا ہی

بحرِ ہستی سے اسے حباب سمجھے
ایک دم میں مٹا دیا کس نے

ہم کو خواب عدم سے اے فطرت
سچ بتا تو جگا دیا کس نے

محفل میں ایسے رندوں کی اے محتسب نہ جا
ہو دور آفتاب جہاں وقت شام سے

گالی سے مانتے ہیں نہ جھڑکی سے کچھ بُرا
فطرت ہمیں تو کام فقط اپنے کام سے

دل جو نظروں سے وہ گرا دیں گے
اشک ساں دیکھنا نہ پا دیں گے

چاہ پر جن کی پھولتا ہے دل
وہ ہی اسکو کنوئیں جھکا دیں گے

دل تو کیا جان بھی اگر جا دے
عشق سے ہم نہ باز آ دیں گے

دشت ہے دار الخلافہ اور ہی وحشت سر پر
خبط ہی دستور سودا شاہ والا جاہ ہے

---

ساقیا مخمور جس مے سے ترا میخانہ ہے
ہے وہ جلوہ نور کا کون و مکاں پیمانہ ہی

---

مثل شبنم گلشن ہستی کی فطرت سیر کو
ایک دم بھر کو بچشم زار آئے اور گئے

---

چشمۂ چشم سے دیتا ہوں ہمیشہ پانی
اس سبب سے ہیں مرے زخم دل افگار ہرے

فطرت اُس دوش پہ دیکھا جو دوشالہ کاہی
کشت امید مرے ہو گئے اک بار ہرے

---

بے سبب آزردہ جو وہ ہو چلے
ہم کو جیتے جی جہاں سے کھو چلے

---

ہم جب اُس کوچہ میں قسمت کے جلے جا بیٹھے
لوگ ٹالا ہی کئے پر نہ ٹلے جا بیٹھے

جو دیکھے دیر میں اُس بُت کے حسن کا جلوہ
وہ کس طرح سے کہو جانب حرم پھر جائے
کرے قیاس بھلا وہ غریق کیا اُچھلے
کہ جسکے سر پہ سے دریائے درد و غم پھر جائے

---

کیا وعدۂ وصال صنم کچھ قریب ہے
جو خار ہجر دل میں کھٹکنے سے رہ گئے
تزئین زلف جبکہ ستاروں سے اُس نے کی
یلدا کے بیچ تارے چھٹکنے سے رہ گئے

---

فطرت جگر بھی چشم بھی دل اور جان بھی
رہنے کو اُسکے ہیں یہ شبستاں نئے نئے

---

دل سے ہی اپنے دل کا سوال و جواب ہے
شام و سحر نگاہ میں غم کی کتاب ہے
ہستی کا بحر واقعی مثل حباب ہے
اس سطح پر جو نقش کھنچا نقش آب ہے
گردش میں ہم کو آتا ہے عالم سبھی نظر
دور فلک ہے یا کہ یہ دور شراب ہے
اس گلشن جہاں پہ تو فطرت نہ پھولیو
جو گل کھلا ہے اسمیں وہ پا در رکاب ہے

---

یکایک بھر کے ٹھنڈی سانس رو دیتا ہی حسرت سے
اگر شفقت سے کوئی پرسش احوال کرتا ہے
نہ کر بہر خدا بیداد اے صیاد اتنی بھی
کوئی بلبل کے فصل گل میں بال و پر کترتا ہے

---

گہ پری گہ آدمی گہ حور کہتا ہوں اُسے
گہ تجلّی طور کی گہ نور کہتا ہوں اُسے
جبکہ موسےٰ کی طرح چڑھتا ہوں کوہ عشق پر
گاہ سینا اور گاہے طور کہتا ہوں اُسے

---

گو گلوں سے ہی ہرے گلشن سینہ کی بہار
صرصر غم سے دلے خوف خزاں رہتا ہی

---

نہیں قطرے عرق کے اُس پری پیکر کے عارض پر
کریں ہیں اقتباس نورِ انجم مہرِ تاباں سے

ذرا تو آن کر بیٹھو کہ ہم نے اشک کی کلیاں
بچھائیں چشم کے بنگلے میں چُنکر شاخ مژگاں سے

رہے ہو گرم صحبت کون سے کافر سے اے فطرت
کہ جسکے فیض سے واقف ہوے تم دین ایماں سے

---

تصدق اُس پہ بن دیکھے کروں جان و جگر پہلے
جہاں میں کوئی مجھ سا ہو تو لے شوریدہ سر پہلے

---

ہمارے داغہائے دل کی جس نے روشنی دیکھی
اُٹھایا پھر نہ اُس نے خط چراغان دیوالی سے

بخوبی دیکھ لے بدر سمائے دانش و فطرت
نہیں ہے شعر کم میرا بھی اشعار ہلالی سے

ہیں مقر اسپہ کہ تقدیر کے آگے ہمدم
بارہا دیکھا ہے تدبیر کو پلٹے کھاتے

---

فدوی اگرچہ لائق اشارہ گل نہیں
پتہ ہی کوئی اُسکو بتا کچھ تو چاہیے

ہے آدمی کو علم کی شُد بُد ضرور ہی
ہوتا کہ جس سے کار روا کچھ تو چاہیے

گر مال و زر پہ تجھ کو نہیں دسترس تو دل
کر اُس پہ نقد جاں کو فدا کچھ تو چاہیے

در در لئے پھرے ہے اُڑاتی ہوئی صبا
اب تو ہماری خاک خدا ایک سو کرے

رکھتا ہو ہاتھ قبضہ میں جنبش سے لب کی جو
فطرت پھر اُس سے کیونکہ کوئی گفتگو کرے

لو ہمیں اُس نے کیا فریب دیا
باوفا بن کے بیوفائی کی

اُس کا نقش قدم جہاں دیکھا
پھر تو واں ہم نے جبہہ سائی کی

ہم نے رو رو کے چشم کو کھویا
واہ جی واہ کیا کمائی کی

ہمسفر رہ گئے تھک تھک کے رہِ عشق میں پر
کر گئے طے یہ ہمیں دیکھ لو منزل بھاری

ہو گئی حضرت عیسے کے کرم سے فطرت
اب تو آساں تری کو نین میں مشکل بھاری

---

جس خرامِ ناز سے آوے زمیں پر زلزلہ — کیوں نہ ہو عاشق کا دل پامال اُس رفتار سے
اسلیئے ہی ذوق ہمدم بُت پرستی سے مجھے — ہر رگِ جاں کو ہے رشتہ رشتۂ زُنّار سے

---

آتشِ حُسن سے جل جائیں گے عشاق تمام — شعلۂ نور اگر تیرا بدن دیکھیں گے
ناتوانوں پہ توانائی نہ اتنی بھی جتا — ایک دن زور ترا چرخ کہن دیکھیں گے

---

دل سے خیال تیرے سراپا کا کیونکہ جائے — تصویر چشم دل میں یہ اے یار کھنچ گئی
تن پر مرے کشاکشِ زلفِ بتاں سے آہ — ہر رگ مثالِ رشتۂ زُنّار کھنچ گئی
اب تو ہمیں چھکا دے مےِ خوشگوار سے — بھٹی تری تو ساقیِ سرشار کھنچ گئی

---

اسقدر تو نے حنا کو کر دیا گستاخ دیکھ — لگ کے تلووں سے ترے ہاتھوں کو ملوانے لگی
کیا غضب ہے پہلے ہی دل پر ضعیفی تھی قوی — ناتوانی بھی اب اپنا زور جتلانے لگی

بجا ہے گر منہ سکوں سے موڑ دوں خیال صبر و قرار چھوڑ دوں
تڑپ کے ہر لحظہ جان توڑ دوں کہ دل بہت اضطراب میں ہے
غم و الم دل سے سب مٹا دے جمالِ جاناں تجھے دکھا دے
دوئی کے پردے کو جھٹ اُٹھا دے یہ وصف زاہد شراب میں ہے

ہو خاک رہِ عشق میں ان تلووں کو چوما — یوں حسرتِ دل ہم نے بھی ہر بار نکالی
بس ایک ہی ساغر میں دوئی اُٹھ گئی دل سے — کیا تو نے یہ مے ساقیِ سرشار نکالی

---

نکل جاویگی آخر ایک دن گھبرا کے قالب سے — رہیں گے جاں مکیں پر جو یونہی روز و شب سانسے
سوا اشکالِ خارج کے نہ آئے ایک بھی داخل — اگرچہ لوحِ دل پر ہم نے ڈالے بارہا پانسے

ماہ رو یوں اپنا جاناں اور ہے | رشک مہر و ماہ تاباں اور ہے
درس لے ہیں جس سے عالم عصر کے | اپنا وہ طفل دبستاں اور ہے
گرچہ دل دشت جنوں طے کر چکا | لیک وحشت کا بیاباں اور ہے

اشکوں کا اگر سیل رہا یونہی تو پھر ہم | ان چشموں کو رشک چمن و گنگ کریں گے
میزاں کا ترے حسن کی پلہ ہے گرانبار | ہم اسمیں مہ و مہر کا پاسنگ کریں گے
پھر خاک میں ہم انکی ملا دیں گے پرستش | ایسا ہی جو دل ہم سے صنم سنگ کریں گے

جسطرح کوچے سے تیرے ہم گئے | یوں تو ہستی سے عدم کو کم گئے
اسکے در پہ مثل سنگ آستاں | اسقدر بیٹھے کہ آخر جم گئے
غم غلط کرنے کو آئے تھے سو ہم | با دل بریان و چشم نم گئے

بھری ہیں غنچوں کی ہر سو صراحیاں گل سے | کہاں ہیں آئیں ادھر کھیلیں میکشاں ہولی
ہر ایک گل کو پہنا کر لباس پوستلوں | لگا ہے کھیلنے اس ڈھب سے گلستاں ہولی

وہ سرو سہی ہو جب خراماں | بر روے زمیں قیامت آوے
شرمندہ ہے رخ سے ماہ تاباں | یہ نور و ضیا کہاں سے پاوے
پہونچے نہ ترے سخن کو فطرت | باتیں کوئی سیکڑوں بنا دے

آڑسے میں اب تو صورت دیکھ پائی آپ کی | لیجئے یہ نقد جاں ہے رونمائی آپ کی
سختی و دوری سے ارض و چرخ کی مجبور ہیں | ورنہ یاں منظور ہے کس کو جدائی آپ کی

---

دینے میں ہم جواب کے بیباک ہیں بہت | لب بند کر رکھے ہیں ولے تیری باک سے
تھرا اٹھے گا گنبد دوار فطرتا | کھینچی گر آہ تو نے دل دردناک سے

---

ایک عالم دیکھتا تھا قدرت حق کو صنم | ہم نے بھی دیکھا اگر تو کونسی تقصیر کی

آہ کرتا ہے دلِ بیمار اُٹھتے بیٹھتے   دستِ بُردِ غم سے ہے لاچار اُٹھتے بیٹھتے

---

آتشِ غم کے ہیں شرر میرے سبھی ستارگاں   کہتے ہیں جس کو سب فلک اپنا ہی دودِ آہ ہے

---

پڑے کیونکر نظر نقش و نگارِ خوبرویاں پر   مری آنکھوں میں تیری ہر زماں تصویر پھرتی ہے
صمیمی دوست ہو جاتے ہیں دشمن سے سوا دشمن   نگہ جس وقت تیری اے بتِ بے پیر پھرتی ہے

---

مہدِ گل میں ہے مرا راحتِ جاں جلوہ نما   تو بھی گہوارۂ رحمت کو صبا ہلوائے
ہو نہ بلبل کا رفو زخمِ جگر جز رگِ گل   رشتۂ ماہ سے گو چاک کتاں سلوائے

---

فضل سے حضرتِ عیسیٰ کے ترے اے فطرت   ہو گئے اب تو سبھی عقدۂ مشکل وا لے

---

اشک میرا غیرتِ گوہر بنے اور ٹوٹ جائے   حیف ایسا چشمِ تر جوہر بنے اور ٹوٹ جائے
سیلِ اشکوں سے ہمارے قصرِ دل یوں ڈھے گیا   ساحلِ دریا پہ جیسے گھر بنے اور ٹوٹ جائے

---

دل میں خواہش نہ رہے اور طرحداروں کی   اُس سجیلے کی اگر کوئی پھبن کو دیکھے
جھڑ لگائے نہ کبھی ابر ز فرطِ خجلت   چشمِ خونبار اگر تیری بھرن کو دیکھے

---

اس سرائے پنجروزہ میں مسافر ہیں سبھی   عیش و عشرت کے دیا رنج و محن کے واسطے
جان و دل لائے ہیں فطرت ہم بھی اپنا نذر کو   اُس بتِ جادو ادا و سیم تن کے واسطے

---

جور کر یا لطف کر ہو جسمیں اب تیری خوشی ۔ ہے مجھے منظور جو خونخوار تجھ سے ہو سکے

کشتۂ ناز ترا ہجر میں یوں ہے بیتاب ۔ جسطرح جان تڑپ کر کوئی بسمل توڑے

در در لئے پھرے ہے ہوا و ہوس مجھے ۔ زیر فلک قرار نہیں یک نفس مجھے
کس سے میں اُسکے ظلم و ستم کا بیاں کروں ۔ ملتا نہیں جہاں میں کہیں داد رس مجھے

سادہ وضعی تری ہم کو تو پسند آئی ہے ۔ گو طرحدار بھریں لاکھ بھبن دکھلاتے

بارش جو بند چشموں کی اسہال ہو گئی ۔ کھیتی ہمارے سینے کی پامال ہو گئی
اُس گل کے دست و پا کی نزاکت کو دیکھکر ۔ توصیف میں زبان حنا لال ہو گئی
جس دم چمن میں ناز سے اُس نے کیا خرام ۔ ہر گل کے حق میں چال وہ بھونچال ہو گئی

مہر و مہ آپ کو گو لاکھ حسیں بتلاویں ۔ اُس سے ذرہ بھی نہیں شکل و شباہت ملتی

چاک دامن ہی فقط شب ہی نہ اے مہر لقا ۔ ہیں ترے غم میں گریبان سحر کے ٹکڑے
ٹھوکریں راہ میں کھاوے گا کہاں تک اُسکی ۔ ہو گئے اب تو دلا کاسۂ سر کے ٹکڑے
رات دن ہجر میں ان لالہ رخوں کے بہ بہ ۔ اشک گلگوں نے کیئے دیدۂ تر کے ٹکڑے

معلوم مجھے ہوتا ہے آغاز جنوں کا ۔ اے ہمنفسو کرنی ہے تدبیر ابھی سے
ہر بار مجھے یاد دلاتا ہے یہ اُس کی ۔ مت کھینچیو سینہ کا مرے تیر ابھی سے

مدت سے ہے تباہی میں عالم ہزار حیف | اب تو کہیں زمانے کی یا رب ہوا پھرے
فطرت کے دل سے جائے خیال اُسکا کسطرح | تصویر جس کی آنکھوں میں صبح و مسا پھرے

---

اسی میں نام ہو منصور کی طرح فطرت | کہے جو تو بھی انا الحق تو دار پر مارے

---

کیا ہوا لخت جگر کس واسطے آتے نہیں | شاہراہِ چشم کیا کچھ ان دنوں مسدود ہے
بے تکلف کر دلا اُس سیمبر پر سے نثار | گوہرِ جاں اور نقدِ دل ابھی موجود ہے
اُسکے ابرو کے سوا کعبے کو جو سجدہ کرے | مذہبِ عشاق میں پوچھو تو وہ مردود ہے

---

یہ ستم کیونکہ سہوں موسم گل میں بلبل | دام سے غم کے رہا میں نہ ہوا ور تو ہوئے
جل کے فطرت نے کہا شمع سے یوں با حسرت | اُسکی محفل میں بھلا میں نہ ہوا ور تو ہوئے

---

کر کے مقراضِ محبت سے جگر کے پُرزے | ہنس کے فطرت سے کہا ہم نے نئے گُل کترے

---

ایسے پتھر سے جبے ہم ترے در کے آگے | ٹھوکریں کھائیں بہت تو بھی نہ سر کے آگے
ہر زماں بابِ اجابت کا کھُلا رہتا ہے | لے دعائے سحری تیرے اثر کے آگے

---

گو مثل کتاں دل کے مرے ٹکڑے ہی ہو جائیں | کرنی ہے پر اُس مہ سے ملاقات مجھے بھی
ناصح کی سُنوں کیا میں نصیحت کو کہ ایسی | ہیں یاد قصص اور حکایات مجھے بھی

---

نوح کے طوفاں کی ہم سے ہمسری ہوتی نہیں | کر جو کچھ اے چشم دریا بار تجھ سے ہو سکے

گونگے ہو جائیں نکل آئے گلے میں گلٹی ‏ جھوٹ سچ بول کے جس نے یہ ترے کان بھرے

بغل میں جب سے وہ ہے راحت جاں ‏ ہمارے اس دل بیکل کو کل ہے

بکے ہے روز و شب دیوانہ آسا ‏ مگر ناصح کے سر میں کچھ خلل ہے

بفیض چشم تر سرسبز و شاداب ‏ اے فطرت ہر اک دشت و جبل ہے

---

بس ہے ہم کو لباس عریانی ‏ یہ ہی اک پیرہن ہمارا ہے

ہر سخن اس کا شمع ساں لے دل ‏ رونق انجمن ہمارا ہے

ہم سے بدظن کبھی نہ ہوگا تو ‏ تجھ سے یہ حسن ظن ہمارا ہے

خوب دیکھا تو دل ہی اے فطرت ‏ دشمن جان و تن ہمارا ہے

صبا بتا تو یہ کس کے آنے کا آج گلشن میں شور و غل ہے

کلی کو جو بیکلی ہے ایسی گلوں کی چھاتی پہ گل یہ گل ہے

اشک ریزی سے نہ رہتے تھے جو خالی ایک دن ‏ روز و شب رہنے لگے وہ چشم تر سوکھے ہوئے

چشم زہر آلود کس دہقاں بچہ کی لڑ گئی ‏ کھیت دھانوں کے جو آتے ہیں نظر سوکھے ہوئے

حضرت عیسے کے اے فطرت سحاب فیض سے ‏ ہو گئے اب تو ہرے تیرے شجر سوکھے ہوئے

---

کیا شیخ کیا برہمن تلقیں کریں ولیکن ‏ متوجہ ہم بسوے دیر و حرم نہ ہوں گے

نہ تنہا مرا دل دوانہ ہوا ہے ‏ کہ شیدا ترا اک زمانہ ہوا ہے

مرا قصر دل تیرا مسکن تھا جاناں ‏ سو اب فوج کا غم کی تھانہ ہوا ہے

مقرر ترے واسطے پتلیوں کا ‏ مری چشم تر میں نہانا ہوا ہے

خجل اشک سے آئینہ ہے یہاں تک ‏ کہ مشکل تجھے منہ دکھانا ہوا ہے

پھر جائے گر صنم تو نہیں مجھ کو جائے غم ‏ میری طرف سے میرا نہ ہرگز خدا پھرے

کس طرح ہاتھ سے اُسکے ہو رہائی دل کی — گرچہ زنجیر سے بچ جائے تو سمرن مارے
زلف بل کھائی ہوئی کان پہ یوں ہلتی ہے — جسطرح سانپ پٹارے سے نکل پھن مارے

---

اگرچہ اپنے عاشق پر سدا اُس نے جفا کی ہے — و لے اُسکو توقع اب تلک مہر و وفا کی ہے
نہ تھا جبتک کہ دخل غیر بیت اللہ کہتے تھے — کہو سب وے یہ ملکر دل کو بُت نے اسمیں جا کی ہے

---

دلا اُسکی کمر کو دیکھتا کیا ہے تامل سے — نہ آویگی نظر یہ حضرت باری کی باریکی
تڑپنے کے سوا دم بھر نہ ہووے چین بجلی کو — جھمک دیکھے دوپٹہ پر اگر اُس کی کناری کی

---

کدورت کونسی آئینہ رُو کے آگئی دل میں — جو ہم سے ترک کردی اُسنے وہ باتیں صفائی کی
لگائی آگ دل نے اور بجھائی دونہی آنکھوں نے — میں ہوں حیراں اُنھوں نے کیا لگائی اور بجھائی کی
نہ کہتا تھا میں اے ظالم کہ صحبت کا اثر ہوگا — مقابل ہو کے آئینے کے تونے خود نمائی کی

---

ہم اُس سے رازِ دل کہنے نہ پائے غیر کے باعث — رہی آخر کو جی میں بات اپنے جو کہ تھی جی کی
مُغ خورشید لایا پُر مے گلگوں سے جام اپنا — خبر پہونچی فلک پر جب ہماری مے پرستی کی
میاں فطرت غضب بانکا تمھارا یار ہے جنگی — گئی ہے شرق سے تا غرب شہرت خانہ جنگی کی

---

تلے یہ نہیں چرخ پہ ہیں دانۂ انگور — کیوں پیر مغاں کہیو کہ کیا دور کی سُوجھی
تشبیہ دی جو سر کو ترے آم سے میں نے — گردن کے تناسب میں پھر اچھور کی سُوجھی

---

دیکھ کر آپ کو غصے میں مری جان بھرے — رہ گئے دل ہی میں مرے سیکڑوں ارمان بھرے

دیوانہ کوئی کہتا ہے سودا زدہ کوئی — فطرت مجھے تو کافی ہیں یہ ہی خطاب دو

---

بہت سی چشم جادو اور بہت دیکھے کماں ابرو — یہ ایسی چشم دیکھی اور نہ ایسے دلستاں ابرو

---

بدنام کر چکا مجھے اور مانتا نہیں — سمجھاؤں کس طرح دلِ خانہ خراب کو

غنچۂ و گل میں کہاں ہے یہ بات — بلبلو اُس کے دہن کو دیکھو

زلف ہے چہرۂ تاباں پہ چھٹی — ماہ کو اور گہن کو دیکھو

گلشنِ حُسن کو اُس کے فطرت — دیکھ کر تم نہ چمن کو دیکھو

ہستیِ موہوم ہے صرف امتزاج اضداد کا — آب و آتش باد اور گل نے لگائی ہو گرہ

شراب عشق تیری اے پری رُد — ہمارے شیشے کے دل میں بھری ہو

لڑانا آنکھ تو اُس سے نہ اے دل — نگہ میں اُس کی سحر سامری ہے

---

تجھے جو دخت رز کہوں سہی ہے — کہ تو فطرت کے گھر شب کو رہی ہے

تجھے اے شیخ کیا اسکی خبر ہے — صنم نے بات جو مجھ سے کہی ہے

یہانتک فطرت اُسکے غم میں رویا — کہ اُسکی چشم سے ندی بہی ہے

---

جو دیکھا غور کر کے ہم نے فطرت — ترے دیوان کا رنگین ہر ورق ہے

سرخی ہے جو رخساروں پہ اُس غنچہ دہن کے — ہو گی نہ کسی پھول پہ اس شان کی سرخی

---

دل گلشن سینہ میں بلبل کی طرح چہکا — جس وقت کہ گلرو کی تصویر نظر آئی

ہر مست سے گلشن میں آنکھ اُس نے لگائی ہے — یہ دخترِ رز ہم کو بے پیر نظر آئی

ھ بتانا اصل لفظ صحیح تھا جو سہو سے اس طرح نظم ہوا

۳

ہر شام و سحر بے خوف و خطر ہو جلوہ نما ان میں آ کر
رہنے کو ترے یہ دیدہ و دل آراستہ ہیں کاشانے دو
اُس بُت کے ابرو کے نیچے آنکھیں نہ سمجھنا اے زاہد
یہ کعبے کی محراب تلے آباد ہوے میخانے دو

بار سر دور مرے دوش سے گر یار کرو — اس گرانباری سے واللہ سبکسار کرو
بُت پرستی سے مجھے باز نہ رکھو یارو — کیا یہ مرضی ہے کہ بندہ کو گنہگار کرو
آنکھ دکھلاتے ہو اسواسطے مجھ کو صاحب — یعنی بیمار کو بیمار سے بیمار کرو

---

جبکہ ہو ظالم کسی اقلیم دل کا بادشاہ — پھر تو اوروں سے سوا وہ دہر میں آباد ہو

---

تو بھی نہ اُسکی تیغ کے آگے سے میں ٹلوں — کر دے جدا اگر وہ مرے بند بند کو
بندہ صنم کا روز ازل سے ہوں ہمنشیں — خاطر میں کب میں لاتا ہوں ناصح کے پند کو
فطرت خدا جو چاہے تو دم بھر میں پھیر دے — طالع کو اور اس ترے نجم نژند کو

---

ہرگز ٹلے نہ جان لیئے بن کسی طرح — جس دم گلے کا میرے ترا ہار رہو
فطرت نہ کس طرح سے بھلا اپنا دل جلے — ہر دم زبان غیر پہ جب یار یار ہو

---

نشتر مژگان رگ جاں پر ہماری لگ گیا — رکھ دے اے جراح تیرے پاس اگر لازوق ہو
ہم بتوں کی خاک پا ہیں چاہتے ہیں اب یہی — آہ کا نعرہ ہمارا بھی مثال برق ہو

---

کیونکر رکھے نہ رُخ پہ وہ اپنے نقاب دو — ہے چرخ حسن ایک دلا آفتاب دو

نرگس کی طرح سے روز و شب ہے  کس چشم کا انتظار دل کو
سینے سے نکال لے گیا ہے  فطرت وہی بد شعار دل کو
یہ وہ ہے مرض جس کی اطبائے جہاں سے  دیتا نہیں ہے ایک بھی درماں کوئی مجھ کو
بیشہ میں سخنگوئی کے جز ضیغم قالیں  اب تک نہ ملا شیر نیستاں کوئی مجھ کو
حاصل عمر اُس کی فرقت میں  یک دل غم برشت ہے مجھ کو
ناصحا چپ رہ خوار پھرنے کی  ابتدا سے سرشت ہے مجھ کو
سیکڑوں ظلم کرو لاکھوں ہی بیداد کرو  پر ہمیں اپنی غلامی سے نہ آزاد کرو
گلر خو مہر قیامت ہے صنم کا رخسار  چشم انصاف سے اس مطلع پہ دو صاد کرو

---

جینے دے مجھے جان کا آہنگ نہ کر تو  اے حسرت دل اتنا بھی اب تنگ نہ کر تو
یک دانۂ الفت کیلئے چرخ ستمگر  دل میرے کو سختی سے تہ سنگ نہ کر تو
اس عارضِ پر نور کو ہر بار دکھا کر  آئینہ کو حیرت سے بہت تنگ نہ کر تو
ہوتا ہے پراگندہ دماغِ گلِ رعنا  بس زمزمہ اے مرغ بد آہنگ نہ کر تو

ارذل ہے کمینے سے اُسے عار ہے ظالم
فطرت کی ملاقات سے کچھ ننگ نہ کر تو

ساقیا ابر ہے سبزہ ہے صنم ہے اب تو  ڈھال دے جام بلوریں میں مے گلگوں کو

---

جب سے ساقی نے مئے وصل پلائی مجھ کو  کھل گئی آنکھ نظر آئی خدائی مجھ کو

---

ہیں چشم تری اے رشک پری بادہ سے بھرے پیمانے دو
اس شیدا کے اُس مے سے ہیں دل اور جگر مستانے دو

صحت دوا سے ہو نہ دعا سے شفا تجھے ۔ پھر میں علاج او دلِ بیمار کیا کروں
فطرت وہ مجھ سے جان کا خواہاں ہو اندنوں ۔ ادنیٰ سی شے کے واسطے انکار کیا کروں

---

بہتر ہے گھر کو ٹھنڈے ہی ٹھنڈے سدھاریے ۔ کیجئے زیادہ آپ نہ اب یاں چناں چنیں
فطرت یہاں میں جز درِ عیسیٰ کوئی جگہ ۔ آتی نہیں نظر مجھے جاؤں کہاں کہیں

دل و جگر جسم و جان و سینہ و دیدہ و وہم و خیال عاشق
جو راست پوچھو تو اُس پری کے یہ رہنے کے ہیں مقام آٹھوں

فغان و نالہ و زاری و آہ دنیا میں ۔ ہمارا کھوتے ہیں بس اعتبار یہ چاروں

---

ایک نگوں سے اگر تجھ کو نہ تھا ہونا دو رنگ ۔ تو چھری کس واسطے تونے اُٹھائی ہاتھ میں
کچھ تو اُس کی یاد کا چرچا کریں ۔ دل لگا کر ان بتوں سے کیا کریں
پھول اے بلبل جھڑیں دشنام سے ۔ رشکِ گل جب غنچہ ساں لب وا کریں
باوجود فطرت و عقل و ذکا ۔ حیف ہے خود کو اگر رسوا کریں
کیا تلوّن ہے مزاج انکے میں اے چرخ بتا ۔ ق ۔ کام ایسا جو یہ صیاد کیا کرتے ہیں
دور سے دام میں کھینچے ہیں نئے وحشی کو ۔ خو پذیرفتہ کو آزاد کیا کرتے ہیں

---

سنگ کعبہ میں ترے زاہد یہ دولت تھی کہاں ۔ ہمکو جو حاصل ہوئی ہے یار کے پابوس میں
مثل پروانہ جلے ہے یہ کسی عاشق کا دل ۔ شمع روشن مت سمجھنا پردۂ فانوس میں

---

طبلۂ عود بناتی ہے مشام جاں کو ۔ جعد مشکیں کی مہک زلف پریشاں کی بو

---

اُسکو جو اپنا کوئی ہمسر نظر آتا نہیں  اسلئے رکھتا ہے وہ آئینہ اکثر ہاتھ میں
ایک دم میں آہ سے کرتا ہوں پانی سنگ کو  کوئی رکھتا ہے سوا میرے یہ جوہر ہاتھ میں
ہاتھ آجاوے کسی ڈھب سے اگر اُس شوخ کا  پھر قیامت تک نہ چھوڑوں ہاتھ لیکر ہاتھ میں

---

گو صدف آسا ہمارا دیدۂ پُر نم نہیں  اشک لیکن گوہر غلطاں سے ہرگز کم نہیں
مارتے ہیں اب تو ہم تخت سکندر پر بھی لات  دل میں کچھ آرزوے تاج و تختِ جم نہیں
فکر کیا اس گردشِ گردوں کی اے فطرت کریں  شاد ہیں وصلِ صنم سے اب تو ہمکو غم نہیں

---

کیوں نہ ڈوبے ہی رہیں دیدۂ تر پانی میں  مردم آبی ہیں یہ اُن کا ہے گھر پانی میں
کون سا خستہ جگر روتا ہے دریا پہ کھڑا  جو بہے آتے ہیں یہ لعل و گہر پانی میں
اُس کفِ پا کو نہانے میں مگر دیکھا ہے  سنگ پا بن گئے جو شمس و قمر پانی میں

---

غیر کے جور و تعدی کا کروں کیا شکوہ  دشمن جان ہوا اپنا یہ دل پہلو میں
گل کے مانند لب زخم جگر اے فطرت  دیکھ کر تیغ کو اُسکی گئے کھل پہلو میں

---

ہم جب سے ہوے آکر آباد گلستاں میں  بیٹھے نہ کبھی دم بھر دلشاد گلستاں میں
آواز چٹکنے کی کلیوں کی نہیں پر گل  کرتے ہیں ترے غم سے فریاد گلستاں میں

---

قاتل نے ہم کو غوث کا کیا مرتبہ دیا  جو سر کہیں ہے دھڑ کہیں اور دست و پا کہیں

---

دل زلف میں پھنسا تو بلا سے پھنسا رہے  میں آپ ہوں بلا میں گرفتار کیا کروں

اب تو جاتے ہیں ہم اُس در پہ و لیکن دیکھیں　　حال سے کچھ دلِ شیدا کے خبر ہو کہ نہیں
لے چلا وادی کو بستی سے ہمیں جوشِ جنوں　　واں بھی دیکھیں گے اب وقات بسر ہو کہ نہیں

---

خرمن ہستی ترے قہر و غضب سے جل گیا　　تو تو شاہ آتشیں ہے وہ سپاہ آتشیں

---

بالکل ابھی جنوں کی تو وحشت مٹی نہ تھی　　لو آ گیا ہے جوش پہ سودا کو کیا کریں

---

عار اور ننگ سے کیا کام ہے اب عاشق کو　　ناصحا سونپ مگر اپنا تو ناموس ہمیں

---

نظر پڑے ہیں جہاں میں بہت شکیل ہمیں　　و لے ملا نہ کوئی آپ سا جمیل ہمیں
جہاں کہ حضرت فطرت سا ہو معاون کار　　وکیل چاہیئے اُس جا پہ نے کفیل ہمیں

---

کس کس تڑپ کے نالہ کے مارے ہیں ہم نے آج　　سینے پہ آسمان کے محبان بان بان
صنعت کو ایسے صانع کی فطرت خیال کر　　گل سے بنائے جس نے یہ انسان سان سان

---

دل پہ اندوہ ہے خاطر پہ الم رکھتے ہیں　　یہ بھی کیا طالع ہیں اے چرخ کہ ہم رکھتے ہیں
اُسکی اٹھکھیلی کا نظروں میں سمایا ہے خرام　　سرو شمشاد کہاں یہ چم و خم رکھتے ہیں
شیخ جی طور پہ چمکی تھی تجلّی جس کی　　اپنے بت خانہ میں ہم وہ ہی صنم رکھتے ہیں
چھُٹ گئے ہاتھ سے صیاد کے جو اے فطرت　　زندگی اور بھی شاید کوئی دم رکھتے ہیں

---

کیا سیر گلستاں کو کوئی رشکِ گُل آیا　　ہے نغمہ سرا مُرغ خوش آہنگ چمن میں

بر وفات پسر خود

لحد میں سو رہے آرام سے لخت جگر تم تو ... ہماری زندگی یاں پر بڑی مشکل سے گذریگی

---

# انتخاب کلام فطرت

دل کو دے جان بھی پڑی دینی ... لو یہ اس سود میں زیاں نکلا

---

مبتلا میں ہوا ہوں اُس گُل کا ... جی ہے قربان جس پہ بلبل کا
گرچہ دل مثل شانہ چاک ہوا ... تو بھی عقدہ کھلا نہ کاکُل کا

گرمی سے اُس نگہ کی دل کسطرح نہ پگھلے ... آئینہ آب ہو کر حیرت سے بہ گیا تھا
تاریک ہو گیا تھا نظروں میں اپنی عالم ... پہلو سے اُٹھ کے جسدم وہ رشکِ مہ گیا تھا
ہرگز نہ کوئی ایسے ظلم و ستم سہے گا ... یہ میں ہی تھا کہ کیا کیا کچھ جو رسہ گیا تھا
وہ صاحبِ کمال ملا ہم سے آج تو ... ملنے کا جسکے شوق تمام و کمال تھا

بہانا اسقدر آنسو کہ بہہ جاوے سبھی عالم ... نہ کرنا مجھ کو چشموں میں تو اے چشم تر جھوٹا
دل سنگیں میں اُسکے کچھ نہ کچھ تاثیر کر بیٹھے ... الٰہی نالۂ دل کا نہ ہو جاوے اثر جھوٹا
فلک کی کجروی سے راستبازی اُٹھ گئی سچ مچ ... نظر آتا ہے ہم کو ایک عالم سربسر جھوٹا
تجھ سے جدا رہیں یہ گوارا ہمیں نہیں ... اندوہ و غم اُٹھانے کا یارا ہمیں نہیں

---

خوبرویوں سے ہم کو کیا مطلب ... بندۂ بے درم تمھارے ہیں
دام میں دل کو لے کہا فطرت ... صید یوں تو بہت سے مارے ہیں
پر یہ کالا تھا جس کو صید کیا ... چھوڑ دو او سب چکارے ہیں

ق

ہماری بارشِ غم نے کیا ہے وہ طوفاں
کہ جس کو دیکھ کے ساون پکارتا ہی اماں

ڈراتی کیا کیا ہی بھادوں کی مجھ کو اندھیاری (بھادوں) برنگ دیو سیہ تن مہیب اور بھاری
زبسکہ دل پہ ہیں اب سیکڑوں بلا طاری ہی اشک چشم میں اور لب پہ آہ اور زاری

فغان و نالہ کو سن میرے رعد روتا ہے
زمیں سے ابر مرے آنسوؤں کو دھوتا ہے

کنوار میں جو ہوئی فصلِ برشگال تمام (کنوار) لگی ہیں در کیطرف آنکھیں صبح سے تا شام
پکارتا ہوں تجھے خواب میں بھی لے لے نام غرضکہ دن کو مجھے ہی نہ رات کو آرام

ہے انتظار یہاں کب ترے قدم آویں
جو بیخودی سے نکل ٹک خودی میں ہم آویں

ترے فراق میں جو کچھ ہے حال جانِ زار کہاں تلک ہو بیاں اُسکا اے مرے غمخوار
اگرچہ لکھنے کو لکھا ہی حالِ دل یکبار ہنوز باقی ہے ناگفتنی ہزار ہزار

خدا نجات دے جلد اس بلائے ہجراں سے
ہوں کامیاب میں صوفی وصالِ جاناں سے

---

## جوزف لائنل فانتوم عرف بنّے صاحب بریلوی

عداوت کی محبت میں جفا کی ستمگر پھر محبت تو نے کیا کی
ستاروں کا وہ زیور کیوں نہ پہنے کہ صورت چاند سی ہے مہ لقا کی
گرہ وقتِ سخن پڑتی ہے لب پر نزاکت آپ میں ہے انتہا کی

کہ ایسے میں بھی بصد حسرتِ دلِ مغموم　　حصولِ دولتِ دیدار سے رہے محروم

کہاں کا پھاگ ہمیں اور کہاں کی ہے ہولی

یہاں فراق میں کیا کیا نہ جان پر ہولی

بسنت بسکہ نہیں ہجر میں ہے میرا جی (جیت) نہ جیت ہی مجھے خوش آئے ہے نہ اب اُردی

ہزار ماہ جلالی ہوں لاکھ فروردی　　ہمارا غنچۂ دل اس طرح کھلے نہ کبھی

یہ لالہ زار یہ گلزار اور یہ فصلِ بہار

فراقِ یار میں مجھ کو ہیں مثلِ آتشِ زار

کٹے گا کیونکہ یہ بیساکھ کا مہینا آہ (بیساکھ) غمِ فراق ہے دل کو مرے نپٹ جانکاہ

یہ خس کی ٹھنڈی ہوا دن کو اور یہ شبِ ماہ　　نہیں ہے دیو سفید و سموم سے کم آہ

چمک رہے ہیں ستارے جو چرخ پر نکھرے

رہِ امید میں مجھ کو ہیں جوں خسک بکھرے

نہیں ہے حشر سے کچھ جیٹھ کا مہینہ کم (جیٹھ) تپِ فراق و تپِ آفتاب نے باہم

یہ دل کو میرے جلایا کہ کر دیا بے دم　　ہے جان آنکھوں میں اور لب پہ آ رہا ہے دم

لوئیں جو آگ بھری گرم گرم چلتی ہیں

دلِ تپیدہ کی لپٹیں مگر یہ اُڑتی ہیں

لگی جو آتشِ غم جاں میں دل کے اخگر سے (اساڑھ) رواں مدد کو ہوے اشک دیدۂ تر سے

بہے یہ چشمے کہ پانی گذر گیا سر سے　　تپے تھے جیسا غرض ویسا پھوٹ کر برسے

اساڑھ میں جو رواں ہر طرف ہیں اب نالے

یہ میرے سینے کے جاری ہوئے ہیں پرنالے

زبسکہ سینے پہ اب جوشِ داغِ ہجراں ہے (ساون) تفِ جگر سے ہر اک مثلِ برقِ رخشاں ہے

سے ابرِ دودِ دل و آہ رعدِ نالاں ہے　　ہوائے سرد دمِ سرد و اشک باراں ہے

نہیں حصولِ جونی الحال دولتِ دیدار کہ صعب ہجر کا ہو بالمشافہ اظہار
غمِ فراق سے ہوکر کے عاجز و لاچار سمجھ کے نامہ کو نصف الوصال اے غمخوار

لکھوں ہوں شمۂ احوال ہجر تجھ کو اب
کہ کیونکہ بارہ مہینے کٹے ہیں مجھ کو اب

شبِ فراق جو کاتک میں ہوگئی بھاری (کاتک) تمام رات لگی رہتی مجھ کو بیداری
ہے دل میں آگ لگی نم ہے چشم پر جاری بسانِ شمع میں کاٹوں ہوں وے شب ساری

نہ کیونکہ آئے شبِ ہجر میں مجھے کم خواب
جو تجھ سا دلبرِ رعنا نہ ہو مرا ہم خواب

اگھن میں شدتِ سرما سے آئے ہی جب یاد (اگھن) بہم لپٹ کے وہ سونا مرا ترا دل شاد
تو دل سے نکلے ہی بیاختہ یہی فریاد کہ وائے از غمِ ہجراں و داد از بیداد

کٹے ہے رات جو تجھ بن وہ ایک آفت ہے
جو دن گذرتا ہے بن تیرے وہ قیامت ہے

گذر چلا یہ مہینہ بھی یوں نبی اب پُو س (پُوس) نہ پائی وصل سے کچھ لذتِ کنار و بوس
نہ کیونکہ غم سے ہو یہ جانِ غمزدہ مانوس رہے اگھن کی طرح پُوس میں بھی ہم مایوس

شبِ دراز درازیِ غم دکھاتی ہے
یہ عمر کوتاہ اب افسوس یونہی جاتی ہے

بسنت رُت جو ہوئی ماگھ کے مہینے میں (ماگھ) گئی دو چند بھڑک آگ غم کی سینے میں
بیانِ ہجر کہاں تک کروں سفینے میں غرضکہ لطف نہیں اپنے ایسے جینے میں

خزانِ یاس سے ہے چوں گُلِ فسردہ یہ جی
کھِلا نہ غنچۂ اُمید جب بہار میں بھی

جہاں میں ہولی کی پھاگن میں ہو رہی ہے دُھوم (پھاگن) ہمارے طالعِ ناقص ہیں اسطرح کے شوم

اسقدر رنجش نہ تجھ کو مجھ سے جانی چاہیئے ہر گھڑی ہر لحظہ مجھ پر مہربانی چاہیئے
کہنے سے اغیار کے گر تم ہوے ہم پر خفا سخت بیجا ہے نہ ایسی بدگمانی چاہیئے

---

کھوتے ہیں عقل و دانش و دیں تیرے واسطے مجنوں بنے ہیں پردہ نشیں تیرے واسطے
جور و جفا و منتِ دربان و طنزِ غیر کیا کیا جفائیں ہم نے سہیں تیرے واسطے

---

# صوفی (الفریڈ فانوم)

## بارہ ماسہ

جدا ہوا ہے تو جس دن سے اے صنم مجھ سے خدا علیم ہے کیا کیا ہیں غم بہم مجھ سے
خوشی بعید ہے اور ہی قریب الم مجھ سے غرضکہ ہوگئے بہت کم نصیب کم مجھ سے

ترے فراق میں ہے بسکہ زار زار یہ دل
برنگ گلبنِ بستاں ہے خار خار یہ دل

ترے فراق میں یہ نوبت اب ہماری ہے لبوں پہ آٹھ پہر شورِ آہ و زاری ہے
جو دن گذرتا ہی جوں توں تو رات بھاری ہے جو رات گذری تو پھر وہ ہی بیقراری ہے

رہے ہے آٹھ پہر غم رفیق تنہائی
جسے کہے ہیں الم ہے شفیق تنہائی

غمِ فراق میں جو کچھ کہ مجھ پہ گذرے ہے سوائے اس دلِ ناداں کے کون جانے ہے
مصیبتوں کو محبت کی وہ ہی سمجھے ہے جو اپنے سر پہ یہ کوہِ بلا اُٹھاوے ہے

غم نہاں سے بظاہر کوئی ہو کیا واقف
دلوں کے حال سے ہوتا ہی بس خدا واقف

(کسوم)

آدھا کس سارا سو م     بوجھ بوجھ نہیں ٹھینگا چوُم

(باجرہ)

بابا گھر سون جاے کے مٹک مٹک کرلائیں     دھرا دی کرسانج سویرے جرا جرا کر کھائیں

(جماہی)

آنکھ میچ مُنھ پھیلاے     دیکھا دیکھی سب کو آے

## GRAYS ELEGY ON A COUNTRY CHURCHYARD

Full many a gem of purest ray serene
The dark unfathomed caves of oecan bear
Full many a blossom is born to blush unseen
And waste its sweetness on the desert air!!

---

## شایق (جان فانتوم)

ہم نے دل سو جگہ لگا دیکھا     کوئی تجھ سا نہ دلربا دیکھا
کان رکھ کر سُنا نہ اُس گل نے     حال دل بارہا سُنا دیکھا
نصف شب اُسکی گلی میں چھپ کے جانا چاہیے     قول جو اُس نے کئے ہیں آزمانا چاہیے
گر نہ پہنو تم عاشق میں پوشاکِ سیاہ     سر گیں آنکھوں سے دو آنسو بہانا چاہیے
شمع کی پروا نگی پروانہ کو کب ہے ضرور     بن بلائے محفلِ جاناں میں جانا چاہیے

## کہہ مکرنی

(آئینہ)

موہی دیکھے اور آپ دکھاوے ہاتھ لگاوے ہاتھ نہ آوے
جا سو من لاگا ترپن نیَن اے سکھی ساجن، نا سکھی درپن

(وطن)

چال چلن موے من کو بھاوے رنگ ڈھنگ واکا ادھک سہاوے
اُس بن دل کو رہے کلیس اے سکھی ساجن، نا سکھی دیس

(چاند)

سانجھ بھئی تو لیا اوتارا واسوں ہوا سب گھر اُجیارا
اُس بن مجھ کو سب گھر ماند اے سکھی ساجن، نا سکھی چاند

(بارش)

آنا واکا من کو بھائے اُمگ اُمگ جیرا للچائے
اُن کو دیکھ بھر آوے نینھ اے سکھی ساجن، نا سکھی مینھ

(بادل)

بھر آئے اور سر پر کھڑے ہاتھ باندھے پیچھے پڑے
واکے ات میچی ہل ہل نیَن اے سکھی ساجن، نا سکھی بادل

## چیستان

(روپیہ)

کھانے کا نہیں پینے کا نہیں چھوئے ہاتھ کالا ہو پاس رہے کام آوے اور مُنہ اُجیالا ہو

(بُھٹا)

ایک نار ہری بھری کھڑی دوشالہ پوش نوچ کھسوٹ ننگا کیا رہی دانت نپوس

چو رو بگرفتی سوے اور رہ سوے دگر کم گیر — درے بکشا برُوے خویش و یک در گیر و محکم گیر
اگر خواہش اعتقادی دین و دنیا زانِ خود انگار — کلاہے در ہوا انداز و این ہم گیر و آں ہم گیر
دریں بستاں سرا جز بے ثباتی نیست ترسیے — ز اوراقِ گل ایں آیات و تفسیرش ز شبنم گیر
شتاباں سیر وی اے عمر پاس ہمر کابی کن — ز پا افتادہ ام اے بیوفا بہر خدا دم گیر
ترا بر خندۂ ناپا پدارت گریہ می باید — اگر حیثمت ندارد آب دامِ اے گل ز شبنم گیر

توے جز حبیں خوش گذراں بآزادی دریں عالم
اطاعت کن خداوندِ دو عالم را و عالم گیر

کامِ دل می طلبم از بتِ خود کام ہنوز — می پزم در سرِ خود ایں ہوسِ خام ہنوز

---

ز گرمجوشیِ دلدار با منِ مسکیں شد — چہ زخمہا کہ نخوردند دشمناں بر دل

---

کجا مثال کہ گویم ترا بداں مانے — چنانکہ نقش تو در خاطرِ من است آنے
منم بہ حلقۂ زلفِ توام شدہ چوگاں — تو مشتغل بفراغت بہ گوے و چوگانے
تو آں گلے کہ بجارت نمی توانم دید — خوش آنکہ از خس و خاشاک دامن افشانے

## رُباعی

گر دوست مرا دوست ندارد چہ کنم — بر حالِ من ار رحم نیارد چہ کنم
راضی بر ضاے دوست باش اے جز حبیں — تحریرِ ازل نمی شود رد چہ کنم

## قطعہ

بسا جواہر خوش آب در تہِ دریا — فتادہ است کہ کس ہیچ ازاں ندارد یاد
بسا گلے کہ دمیدہ ست و کس ندید آنرا — کہ بوے خویش بہ ویرانہ میدہد بر باد

---

مرنے سے اُسکے بند جو بابِ مطب ہوا خورد و کلاں نے روکے کہا کیا غضب ہوا

## انتخاب کلام فارسی

کجا ماندی کہ کشتی از تغافل نیم جانے را بچشم انتظارِ او سیہ کردی جہانے را

ندانستم کہ جائے تست در جان و دلِ عاشق عبث در جستجوے تو تلاشیدم جہانے را

سوے من آ بتِ کافر حنا را ادا ہاے تو کشتہ کرد ما را

بخونم پنجہ خود را بدہ رنگ رسد در ہند اگر خواہی حنا را

بلاے عاشقی از من میرسید پناہ اے دوستان جانِ شما را

چہ امید وفا زاں دوست دشمن کہ نشناسد حقوقِ آشنا را

---

امید صبحِ وصالِ صنم نماند مرا شبِ فراق بروزِ سیہ نشاند مرا

---

کسیکہ دردِ محبت بہ دل نہاں دارد اگر ہزار بپوشد رخش عیاں دارد

---

شیرینی کامیم بیارید بیارید از مے دو سہ جامیم بیارید بیارید

عیدست دو سہ جام کجا میکندم سیر میخانہ تمامیم بیارید بیارید

پیغام میارید ازاں شوخ ہم او را مشتاق کلامیم بیارید بیارید

بیمار و ضعیفیم از آں طرۂ مشکیں بوے بہ مشامیم بیارید بیارید

گلگشت چمن بے رخِ او لطف ندارد آں ناز خرامیم بیارید بیارید

کدامی دل است آنکہ الفت نہ ورزید بجان و دلِ خویش آفت نہ ورزید

نہ برداشت بر سر جفا ہاے اعیا ر ز خویش و اقارب عذابت نہ ورزید

سائل بہ درش اگر نوازد | قنطار زرش دہد نوازد
خرمن گرمی نظر درو کن | صد کشت امید خود درو کن
اشجع اشجع حیدری بہادر | در تاج شہانہ سے بہا دُر
بہمن نہ شود بادِ تہمتن | چون مور بہ پیش او تہمتن
رستم یلِ سیستان بنِ زال | پیشِ بازوش کمتر از زال
در خیلِ دلاوران دلاور | در دست بہ خلق خوش دل آور
در حسن و جمال رشکِ یوسف | صد ہا جبیں بستہ پیش او صف
یوسف بجمال یوسفی کرد | سکے تاجوری و یوسفی کرد
آنکہ کہ کشد بعدلِ شمشیر | ضیغم نہ غنم دہد بہ شم[۱] شیر
از جورِ خزاں شود ز مہتاب | مہرش نہ دہد دگر بہ مہتاب
مہ از مہ نو رکاب داری | زیبد کہ کنی رکا بداری
صاحب تو حدید اوست پارس | زیر قدمش بہ دست و پارس
جز جبیں ز ذات اوست مطلب | تو مطلب خود ز غیر مطلب

گردش کہ زہفت آسماں باد
بر فرق عدوش آس[۲]ماں باد

## تاریخ وفات کپتان برنارڈ فانتوم والد خود

(در بریلی بتاریخ ۱۵ نومبر ۱۸۳۵ء)

کپتان فانتوم بریلی میں اک رئیس | تھا وہ شریف زادۂ قوم فرانسیس
اُن کو نسب میں دعوئے پارسیس تھا | کہتے حسب کو فخر سے تھے مارسلوا
پونچری[۳] ہے اک مقام لبِ بحرِ ہند پر | ہے ہند میں فرانس کا وہ دارِ مستقر

---

[۱] شم بمعنی ناخن۔ [۲] مانند آسیا۔ [۳] پانڈیچری۔

شود شفیع یکے بہر آل اسماعیل    رسد نجات ز دیگر بآل اسرائیل

غرضکہ بہر نجات نبی ابراہیم    ہمیں دو نیر کونین مقبل اند وکفیل

ز موسوی نہ بود مطلبم جدا ازیں بحث    کہ ہست موسی و عیسیٰ زیک گروہ قبیل

ظہور مہدی و عیسیٰ بآخر دنیا    بریں کہ گفتہ شدہ ہست است دلیل

رہِ سلوک ہمیں است طبق تنزیلات
اگر بچشم عداوت نظر کند تجہیل

---

## قصیدہ در مدح نواب کلب علی خاں بہادر والی رام پور

خلاقِ وجودِ مہربانی    در خلق و وفا و مہربانی

تقریرِ زبان او چو بلبل    بلبل بہ ثنائے اوست بلبل

یکتاست بہ فن علم شعرے    ہر شعر بلند تر ز شعرے[1]

رنگیں رقمش چو لعل و یاقوت    یاقوت خجل غلام یاقوت[2]

کلکِ قلمش چو نیشکر ہست    نے نے غلطم نہ نیشکر ہست

پیش رقمش خطِ عطارد    خام است کہ چون خطِ خطارد

در مملکت کلامِ خسرو    در فن سخن امیر خسرو

یکتا ناثر یگانہ ناظم    در ملک سخن یگانہ ناظم

در بابِ سخا و جود کان ست    حاتم بہ کرم نہ بود کہ آن ست

طومار سخائے حاتم سطرے    از جود و سخاوتش بشد سطرے

آن حاتم را نہ دیدہ دیدہ    ایں حاتم را بچشم دیدہ

مانند سحاب فیض دربار    از جود و سخاش ہست دُربار

---

[1] یعنی ستارہ۔ [2] نام خوشنویس

تجھ سے بے مہر سے لگایا دل ہے یہ اپنا قصور کیا کیجئے
چار دن کی ہے چاندنی یہ حسن اس پہ اے مہ غرور کیا کیجئے
تیری سنگیں دلی سے اے جاناں شیشۂ دل ہے چور کیا کیجئے
زر ہے کف میں نہ زور بازو میں لے دلِ پُر غرور کیا کیجئے
کس کی ہمت پہ ہو جیئے نازاں جز ترے یا غفور کیا کیجئے
تھک گئے راہِ غم میں اور صاحب ابھی دلّی ہے دور کیا کیجئے
تمیز نہیں بیچ میں اور چوب میں اُن کو سمجھے ہیں جلاپے کو جو جلّاب کی لکڑی

---

تجھ کو دیکھوں تو مری زیست کی صورت ہو جائے جلد بیماریِ غم سے مجھے صحت ہو جائے

---

## تخمیس بر غزل ناسخ

عجب اک مخمصہ میں مبتلا یہ دل ہمارا ہے چھپے چوری کی الفت کا کہیں کیا پاس سارا ہے
نہ ضبط گریہ کی طاقت نہ بے گریہ کے چارا ہے کسی نے تیر دزدیدہ نگہ سے دل پہ مارا ہے
لہو روتی ہیں آنکھیں رازِ پنہاں آشکارا ہے
ہمنشیں نامۂ دلدار جو پایا میں نے کبھی چوما کبھی آنکھوں سے لگایا میں نے

---

## در بحثِ مذاہب

اگر بچشمِ ارادت نظر کنی صاحب برائے صدق عقیدت ہمیں بس ست دلیل
فروغ داد جہاں را دو نیّرِ اعظم ز نورِ پاک کہ شد بخشش آں برآلِ خلیلؑ
یکے مسیح مطہر دگر محمدؐ پاک ضیائے دیدۂ اسحٰقؑ و نورِ اسماعیلؑ
بوعدہ ہائے مبارک کہ شد بہ ابراہیمؑ ز بارگاہ علی حضرت خدائے جلیل

داغ جو دوری کا تھا تیری ہوا دل سے نہ دور　　عمر بھر جوں ابر ہم روتے رہے دھوتے رہے

آنا ہے آپ کو تو بس اب جلد آئیے　　حد ہو چکی ہے جان مرے انتظار کی

تم چھیڑو مجھ کو میں بھی سمجھ لونگا ایک دن　　کہتے ہیں سو سُنار کی اور اک لوہار کی

راز سربستہ کے وا کرنے سے کچھ بھی حاصل　　بات وہ کیا کہ پڑے کان میں جا کر دس کے

کب نظر کرتے ہیں تقویٰ کیطرف وہ صاحب　　رندی اور مستی کے جنکو کہ پڑے ہیں چسکے

آتے نہیں تو اپنے تصور ہی کو بھیجو　　میرے دلِ ویراں کو بھی آباد تو کیجے

درد عشق یار نے گھیرا ہے دل کو بے طرح　　کس طرح اے رب العزت دل بچانا چاہیے

---

سیکڑوں میں نے جفائیں سہیں حسنِ دلبر کی　　نہ کبھی اُس نے تسلیِ دلِ مضطر کی

---

بے واسطہ دنیا میں نہیں رہتا ہے کوئی　　ہر ایک کا ہر کوئی ہے صاحب ترا رب ہے

---

زلف و رُخ دونوں ہیں آمادہ پئے تسخیر دل　　ہاتھ دھو کر میرے پیچھے گورے کالے پڑ گئے

ہو گئے ہجرِ صنم میں موے سر یکسر سفید　　انتظارِ دید سے آنکھوں میں جالے پڑ گئے

---

عشق صاحب اسکو کہتے ہیں کہ ہم تا وقت مرگ　　شکوہ تیرے ظلم کا لب پر نہ لائے مر چلے

نقشہ تیرا نہیں جاتا دل سے　　میں نے شیشہ میں پری ہے گھیری

میں تو دل تجھ سے نہ پھیروں گا کبھی　　آنکھ گو تو نے ہے مجھ سے پھیری

---

کر چکا صدقے نام پر تیرے　　اپنا نام و نشاں تلک کوئی

لے گیا ایک حاذ میں مجھ سے　　صبر و تاب و تواں تلک کوئی

